یا تھا کلما کہہ پاد کا حال سُنائیے گندھرپ نے کہا کہ ایک دن راجہ کلما کہہ پاد بن مین شکار کھیلتا پھرتا تھا
ے گنجان بن مین پہونچا جہان ایک ہی آدمی کے جانے کا تنگ راستہ تھا سامنے سے شکر نام بڑے پتر بسشٹ جی
آتے تھے راجہ نے اُنسے کہا کہ ہمکو راستہ دو رشی نے کہا کہ شاستر کی مرجادیہ ہی کہ جب سامنے سے برہمن آتا ہو
تو اُسکو راستہ دیوے آپ ہٹ جاوے راجہ نے کہا کہ نہین تم ہٹ جاؤ جب وہ نہ ہٹے تو راجہ نے کرودھ مین
ک مارا شکر رشی نے سراپ دیا کہ تو راچھس بُدھی ہی راچھس ہوجا راجہ شکر جی کے سراپ سے ڈرا اور اُنکی
ت کرنے لگا اِتے ہی مین بسوامتر جی آگئے اور سامنے سے کنکر نام راچھس بھی آگیا بسوامتر جی نے کہا کہ تو راجہ
ریر مین پرویش کر اور اپنے منتر بل سے اُس راچھس کو راجہ کے شریر مین پرویش کر دیا راجہ کلما کہہ پاد کی بُدھی
می بھرشٹ ہوگئی اور بسوامتر جی وہان سے چل دیے راجہ اپنے گھر مین آتا تھا رستہ مین ایک برہمن بھوکھا
سنے راجہ سے بھوجن مانگا راجہ نے کہا کہ مین آپ کے لیے بھوجن بھیجتا ہون اور گھر جاکر اپنی رسوئی بنانیوالے برہمن کے
بھوجن جس مین منش کا مانس بھی تھا اُس برہمن کے لیے بھجوا دیا جب وہ برہمن کھانے کے لیے بیٹھا تو اُسکو
م ہوگیا کہ اِس بھوجن مین منش کا مانس ہی برہمن نے سراپ دیا کہ جیسے شکر جی نے تجھ راجہ کو سراپ دیا ہی
بھکشن کرنے والا راچھس ہوجا راجہ کلما کہہ پاد راچھس ہوکر بن مین پھرنے لگا ایک دن شکر جی کو بن مین
ہوا دیکھ کر سنگھ (شیر) کی طرح سے اُنکو مار کر بھکشن کر گیا اور پھر ایک ایک کرکے سب پتر بسشٹ جی کے مار کر
ایک دن راجہ کلما کہہ پاد بن مین گھومتا پھرتا تھا گنجان درختون مین ایک برہمن تپشیری اپنی استری سے
باتین کر رہا تھا راجہ سراپ کے کارن راچھس ہوگیا تھا اُسنے دوڑکر برہمن کو پکڑ لیا اور بھکشن کرنا چاہتا
اُسکی استری نے کہا کہ سراپ کے کارن تم راچھس ہوگئے ہو اصل مین تو راجہ کلما کہہ پاد ہو اور اچھواک
ابنش مین تمنے جنم لیا ہی میرے پت نے تمھارا کچھ اپرادھ نہین کیا اسے چھوڑ دو راجہ کلما کہہ پاد نے کچھ
کیا اور اُس برہمن کو راچھس کیطرح بھکشن کر گیا برہمنی نے رو کر سراپ دیا کہ جیسے تو نے مجھے کلیش دیا ہی
جب تو اپنی رانی کے پاس سووے گا تیرے پران میرے سراپ سے نکل جاوینگے جب راجہ کلما کہہ پاد
ٹ جی کی انوگرہ سے اپنی اصلی حالت مین آگیا اور بسشٹ جی نے پتر ہونے کی آشیرواد دی تو اُس ہمنی
پ یاد آیا بہت دُکھی ہوا اور اپنی راچھسی بدھ ہوجانے پر بہت سی دھکّار دی اور یہ سوچا کہ بسشٹ جی سے
ہووے تو نبس (خاندان) رہتا ہی اُنھون نے پتر ہونے کا بَر دیا ہی اسلیئے بسشٹ جی سے پرارتھنا کرکے
بھا کر اُنکے پاس بھیجا رانی کو گربھ ہوگیا ایام مقررہ گزرنے پر رانی کے پتر پیدا ہوا اوہی اسمک نام رکھا
کے بعد ارجن نے کہا کہ ہم کسی رشی کو اپنا پروہت مقرر کرنا چاہتے ہین تاکہ بپت مین ہماری سہاے کرے
پ اِس لایق سمجھین اُسکا نام بتلاوین گندھرپ نے کہا کہ اُنکو چک تیرتھ پر دھوم رشی بڑے مہاتما اور گیانی
ی اُنکو بصلاح راجہ جدھشٹر پروہت کرلو پھر گندھرپ کو اگنی شستر ارجن نے دے دیا اور وہ بدیا جسکا
ہوا گندھرپ سے آپ سیکھ لی گندھرپ دیش کے گھوڑے گندھرپ کو واپس دیدیے کہ اِس سمے
رت نہین ہی جب چاہونگا منگا لونگا اور گندھرپ کو بدا کر دیا راجہ جدھشٹر ارجن کو مع اور بھائیون کے
دھوم رشی کے پاس گئے اور پروہتائی لینے کو اُنسے کہا اُنھون نے پانڈون کو بڑا کرمی اور دھرماتما

راجہ بچار کر پروہتائی قبول کی اور پانچون کا آدرستکار کرکے بن کے پھل پھول پریت سے کھلائے وہان سے
دروپدی سویمبر دیکھنے سب روانہ ہوے راستہ مین اور بہت برہمن ملے اور آنکے ساتھ ہولیے پھر بیاس
مہاراج بہت سے رشیون برہمنون کو ساتھ لیے راجہ جدہشٹر سے ملنے آئے راجہ نے اُنکی پوجا کر
سب کا آدرستان کیا بیاس جی نے سب حال سویمبر کا جدہشٹر کو سنا کر کہا کہ تم بھی اِس سویمبر مین چلو اور مین بھی
ساتھ چلتا ہون بیاس جی کے ہمراہ یہ پانچون بھائی بہت سے برہمنون سمیت دروپد نگر مین پہونچے اور ایک
گانون کے نکٹ دیکھ کر وہان ٹھہرے ایک دو دن وہان ٹھہر کر پھر ایک اچھے دھرم شالہ مین سب طرح کا آرام د
رانی کنتی سمیت جا ٹھہرے اُنکو کسی نے وہان نہ پہچانا راجہ دروپد کی ابھلاشا یہ تھی کہ کسی طرح میری پتری دروپد
کو بواہی جاوے کہ ارجن کا تیج اور روپ پراکرم سنسار مین پرگھٹ ہوتا چلا تھا اُسوقت کے راجکمارون مین
سے بشیش رُوپ اور پراکرم مین کوئی نظر نہین آتا تھا کیونکہ یہ راجہ اندر کا پتر تھا جب یہ خبر مشہور ہوئی کہ پانچون
لاکھا مندر مین بھسم ہو گئے راجہ کو بہت سوچ ہوا نارد جی نے آنکر راجہ سے کہا کہ بھگوت کرپا سے پانڈو زن
اِسی کارن راجہ دروپد نے پھرمک[1] جنتر بنوایا تھا کہ ارجن کے سوا کسی اور سے نشانہ نہ لگایا جاوے نگر کے
طرف دُور دُور سے راجاؤن نے آنکر ڈیرے خیمے لگائے نگر کے ایشان کون مین سویمبر کا استھان بہت
بنایا گیا راجاؤن کے بیٹھنے کے لیے اونچے اونچے منچ بہت خوبصورت بنوائے اُسکے چارون طرف رشی
برہمنون نگرباسیون کے لیئے اونچے چبوترے بنوائے بیچ مین ایک اونچے چبوترہ پر پھرمک جنتر لگایا گیا۔

اتی سری مہابھارتے آدپرب دھوم رشی کو پروہت بنانا بیاس جی کا آنا پانڈؤن کا دروپد نگر مین پہونچنا ۵۹ ادھیاے

## ساٹھوان آدھیاے

دھوم رشی سے دروپدی سویمبر کا حال سنکر پانڈون کا سویمبر مین جانا ارجن کا
نشانہ لگانا اور دروپدیکا جیمال پہنانا اور پانچون بھائیون سے دروپدیکا بواہ ہونا

بھجن لاونی

من پرسن کہین دھوم رشی سنو راو جدہشٹر سکھدائی
द्रुपदसुताकोहोनस्वयम्वरविप्रन सों हमसुधिपाई
دروپد ستا کو ہوت سویمبر برہمن سون ہم سدھ
ऐसे कहें धूम ऋषी सुनो राव युधिष्ठिर सुखदाई
جادو پور سے سنکرشن پُن سری کرشن جادو رائی
बंगालपंजाबचंदेरी विपुल नृपति-आये धाई
بنگالے پنجاب چندیری بپل نرپت آ
ऐसे शंकरषरा पुनि श्रीकृष्ण जादोराई॥

ات چتر مکھ شالا سندر دروپد راو نے بنوائی
अतिविचित्र मखशाला सुंदर द्रुपद राव ने बनवाई ॥

درجودھن اور کرن جیدرتھ اور اودھپت ہرکھائی
दूर २ सों राजा आये और ऋषीगण मधुदाई॥
دیکھین جوگ سویمبر ادبھت چلو سنگ پانچون بھائی
دور دور سون راجہ آئے اور رشی گن س
और कराक्षनपदरथ और अवधपति हरषाई
دیکھین دیو یہی یہ کہے جس سو جن سے لے کن

[1] پھرمک جنتر [illegible]

देखें देव देहि केहि यह जग सुजश लहे कन्या पा
देखन जात स्वयंवर अर्जुन चलो संग पांचो भाई ॥

درو پد سُتا کو روپ شیل گُن کہت پرہرسے رشی رائی
(خوش ہوے)
द्रुपदसुताको रूप शीलगुणकहत प्रहरखे ऋषिराई ॥

دروناچارج جاے درو پد سون کہو پرن سو لرکائی
कीन द्रुपद अपमान ऋषीको आये द्रोण आ
کین درو پد اپمان رشی کو آے درون اتی سکچائی
द्रोनाचारज जाय द्रुपदसों कहो परण सतो लरकाई
ارجن نج شش سورسون کہے کتھا سب سمجھائی
लायो अर्जुन पकर द्रुपदको जीत सकल दल हरख
لایو ارجن پکڑ درو پد کون جیت سکل دل ہرکھائی
पुनि अरजुन निज शिष्य सूरसों कही कथा सब समुझाई

اردہ راج لے دروناچارج بدا کیو درو پد رائی
(آدھا)
अर्धराज ले द्रोनाचारज बिदा कियो द्रोपद राई ॥ ५ ॥

گلان من مانہہ درو پد کو جاؤن نگر کہیں سکھ لائی
(کہ ریاست میں نہ سے جاؤ)
व्याकुल भयो सोच बस राजा याच ऋषीरवे जेउ
بیاکل بھیو سوچ بس راجا یاچ رشی کہو جے ادجائی
(نام)
भई गिलान मन माहिं द्रुपदको जावें नगर केहि सुख लाई
لین آر نبھ جگت کو سمرے سری پت سکھدائی
सुफल भयो तब जग्य पुत्र एक अग्नि सेनिकलो ह
سو پھل بھیو تب جگ پتر ایک اگن سون نکلو ہرکھائی
ऋषीकीन आरंभ जग्य को सुमरे श्रीपति सुखदाई

درشٹ دُمن جے نام شستر دھارن کیے بل تہہ ادھکائی
द्रुष्टद्युमन जेहि नाम शास्त्रधारन किये बल तेहि अधिकाई

سُتا بھی پرگھٹ کنڈ سون رُوپ کو سب ہرکھائی
मानहु रमा रूप गुण सागर शारद सम जेहि च
مانہو رمان رُوپ گن ساگر سار دسم جہہ چترائی
(لکشمین) (چترائی میں سرستی کی سمان)
दूजी सुता भई प्रघट कुंड सों रूप निरख सब हरखाई
کاش بانی یہ سُت لیے جیت درون رشی جس پائی
सुता कारने होय समर बहु लेंगे महीपति बर
سُتا کارنے ہوے سمر بہو لرین مہی پت برپائی
(جدھ) (راجا زبردستی)
भई अकाशबानी यह सुन लह जीत द्रोण ऋषि यश पाई

بسُو موہنی درو پد سُتا مہابھارت کارن ہی آئی
(سنسار کو موہنے والی درو پدی)
बिश्वमोहनी द्रुपद सुता महाभारत कारण महि आई ॥

ن کیو درو پد راج نے مچھلی اد بھت بنوائی
भ्रमक जंत्र में फिर मीन अति लाघवता चक्कर
پھرک جنتر مین پھرے مین اتی لاگھو تا چکر کھائی
(مچھلی)
परो कठिन कियो द्रुपदराज ने मन्छ लो अद्भुत बनवाई
تر تے نیل کڑھایو بھرو راؤ نے رکھوائی
प्रतिबिंब तासु देखने ही मांही कठिन शरासन
پرت بنب تا سو دیکھ تہہ ماہین کٹھن سراسن کرلائی
(سخت کمان ہاتھ مین لیکر)
तासु कुंअर तरे तेल कड़ाही भरो राज ने रखवाई ॥

بیندھے نیترین کو سُر سے پہنے مال اور جس پائی
(آنکھ) (تیر سے) (جمال) (یکتا کی جہل کرے)
बेधे नेत्र मीन को सर से पहिने माल और यश पाई ॥

ن کرشن چند جدو پت کو ہر کھ چلے پانچون بھائی
बिप्ररूप नहीं जानत कोऊ धर्मराज सों ब
بیر رُوپ نہین جانت کو دھرم راج سون بہ پائی
सुन आगमन कृष्ण यदुपति को हरख चले पांचों भाई

بیٹھے بھوپال منچ پر اور سکل جن سمدائی
عام آدمیوں کا گروہ ١٢
जायबैठेविप्रनमंडलीमेंविप्ररूप पांचों भाई॥

جاے بیٹھے بپرن منڈلی مین بپرروپ پانچو
برہمن منڈلی مین برہمن روپ سے پانچوں بھائی جا
द्रभूपालमंचपरश्रौरसकल जन समुदाई॥

درشٹ دمن جب پرن سنایو اُٹھے مہی پت اکولائی
بے اختیار ہوگئے
द्रष्टद्युमन जब परण सुनायो बैठे महिपति अकुलाई

تنک تنک کر وہین دھنش کو ن اُٹھے نہین تب ترمائی
बैठेजायभूपनिजआसनकठिनसरासनसिरनाई
دیکھ دشا راجن کی تب اٹھو درشٹ دمن اتی دکھ پائی
तिलभरहिल्योनधनुषकिसीसोंमीननिशानअतिकठिनाई

بیٹھین جاے بھوپ نج آسن کٹھن سراسن
रकरदेहिंधनुषकोउठेनहींतब शर्माई॥
تل بھر ہلو نہ دھنش کسی سون مین نشان اتی ک
शाराजन की तबउठोद्रष्टद्युमनअतिदुखपाई

آج بھیم ارجن بنو بھوتل بیر نہین بھی بھائی
आजभीम अर्जुन बिनु भूतल बीर विहीन भई भाई॥

درشٹ بھےاتن پانچون پانڈو لاکھامندر جلوائی
कौनअनीतसकलजगजानतदैवविमयमनबिलसाई
بھیو کرودھ من ماہین کرن کو اُٹھو آپ اتی بکلائی
غصہ مین آکر کرن اٹھا بے قرار ہوکر اور یہ کہا کہ
कहीअसत्यबानीयहनृपसुतसकलसभाभयबिसराई

کین انیت سکل جگ جانت دیکھ بھو من
न पांचो पांडव लाखा मंदिर जलवाई॥
کہی است بانی یہ نرپ سُت سکل سبھا بھو
دروغ بیان کیا راجہ کے پسر درشٹ دمن نے سبھا کا خوف
धमनमाहिंकरणकोउठोआपअतिबिकलाई

چلو کرن پرن پورن کرنے دروپدستا اتی دکھ پائی
चलो करण प्रण पूरण करने द्रुपदसुता अति दुख पाई

سوت پتر جیمال نہ دیہون یہ مالا نہین پہنائی
دروپدی نے کہا کہ سوت پتر کو جیمال نہین پہنائی جاوے گی
तबश्री कृष्णकरणकोबरज्योबैठोनिजथलशालाई
سبھا مدھ ایک بپر اُٹھو لیو دھنش بیگ سون کرلائی
तीरउठायदेखतेहिप्रतिबिंबमारनिशानोजयपाई

تب سری کرشن کرن کو برجو بیٹھو نج تھل پر
نے کرن کو منع کر دیا وہ اپنی جگہ بیٹھ گیا
नयमाल नदेहूं यह माला नाहिं पहनाई॥
تیر اٹھاے دیکھ بمبہ پرت بنب مار نشانو
एकबिप्रउठोलयोधनुषबेगसोंकरलाई

نرناران اتی اچرج کینو سکل سبھا سدھرکھائی
नर नारिन अति अचरज कीनो सकल सभा सह हरषाई

سکل سبھا کہے واہ واہ اتی شبھ سب ہرکھائی
जानतनहींकोउबिप्रकौनहैआयोकहांसेबलपाई
دیو کرپا نہین جانت کوءو راو جدھشٹر ہرکھائی
अन्तर्यामीकृष्णमगनभयेऔरशंकर्षनसुखपाई

جانت نہین کوءو بپر کون ہی آیو کہان
ना कोहु याह रअतिसुभअतिपुभसबहरखाई
انتر جامی کرشن مگن بھیئے اور شنکر
हींजानतकोउराव युधिष्ठिर हरखाई॥

پہنائی جیمال دروپدی ارجن لکھ سکھ پائی
ارجن کا منھ دیکھ کر خوش ہوگئی کہ بہت خوبصورت
पहनाई जयमाल द्रौपदी अर्जुन मुखलखि सुख पाई

جن کرن بھیم درجودھن جدھ کین من بھرمائی
थकितभयेदेखतबिप्रनबलबैठेनिज-आसनज
رنرپت بل دیکھ دوا دُکو من ہی من اتی بھو کھائی
कहँश्रीकृष्णउचितनहींलरबोजाऊनृपतिनिजघ

تھکت بھئے دیکھت بپرن بل بیٹھے تج آسن جائی
अर्जुनकरणभीमदुर्योधनयुद्धकीनमनभ्रमाई
کہین شری کرشن اوچت نہین لربو جاہو نرپت تج گھر بھائی
और नृपतिबलदेखदेउकोमनहीमनअतिभयपाई

چلے بھوپ سنتاپ سوچ بس من اچرج اور بکلائی
चलेभूपसन्तापसोचवसमनअचरजऔर बिकलाई

درپدستا لے چلے پنڈوسُت بپر روپ من ہرکھائی
पहुंचेजायधर्मशालामेंकरप्रनाम कुन्ती माई
بائی ہم اُو تم بھکشا کہو یدھشٹر سرنائی
भावीबसकहेमातुहर्षमनबांटलेऊपांचोभ

پہونچے جاے دھرم شالا مین کرپرنام کنتی مائی
द्रुपदसुतालैचले पंडुसुतबिप्ररूपमनहरखाई
بھاوی بس کہے مات ہرکھ من بانٹ لیہو پانچوں بھائی
आज पाई हमउत्तमभिक्षाकहेउयुधिष्ठिरसिरनाई

دروپدستا بھیو سوچ ہنسے سب بھرات من ہی من سکائی
द्रुपदसुताभयोसोचहंसेसब भ्रातमनहिंमन मुसकाई

دروپدستا اتی سندر کنتی من مین پچھتائی
आयेजदुपतिसहितबंधुनिजराव युधिष्ठरल
پریت اتہاس انوپم کہے او سکل من سکھ پائی
आयेलेनसंदेसोनृपसुतदेख कृष्ण अति हरख

آئے جدوپت سہت بندھو نج راو جدھشٹر لائی
देखीद्रुपदसुताअतिसुंदरकुन्तीमनमें पछताई ॥
آئو لین سندیسو نرپ ست دیکھ کرشن اتی ہرکھائی
प्रेमप्रीतइतिहासअनूपमकहेउसकलमनसुखपाई

درشٹ دمن کہی جاے پتا سن ارجن نے دروپدی پائی
धृष्टद्युमनकहीजायपितासन अर्जुनने द्रोपदी पाई ॥

ن بندھو پریکشا کارن دروپدراج نے بلوائی
हयगयसिंदनरत्नशस्त्रवहुरखेनिजवसच
او بھت پریکشا کے سوچ بھیو دوسرائی
एकमायापांचहैंभरतासोचविवसद्रोपद र

ہے گے سندن رتن شستر بہو رکھے نج تہل جیترائی
पांचो बंधुपरीक्षाकारणद्रुपदराज ने बुलवाई॥
ایک بھاریا پانچ ہون بھرتا سوچ ببس دروپدرائی
हरखेव बहुतपरीक्षालेकेसोचभयोदूसर आई

آئے بیاس مہامنی تب ہین سکل کتھا تن سمجھائی
आये व्यास महामुनि तबहीं सकल कथा तिन समुझाई

چ سب ہرکھے پرجن راو لگن شبھ دھروائی
कीनबिवाहहर्षमनराजाद्रोपदोपांचोवर
ن سُرستی رچی بدھنا نے اس سنجوگ نہ بھیو بجائی
अबिगतकीगतिकहिनजायथकितबुद्धिऔर

کین بواہ ہرکھ من راجا دروپدی پانچوں برپائی
गयोसबसघहरखेपुरजनरावलगन शुभधराई
الگت کی گت کہی نہ جاے تھکت بدھ اور چترائی
जबनेंअबिरचोबि धनानेअमसंजोगनभयोभाई

کرشن جی نے کہا کہ ان برہمنوں سے جدھ کرنا مناسب نہیں ہے سب راجا اپنے اپنے گھر چلے جاوین راجہ دروپد کا کرن اس برہمن نے

درو پدی سویمبر کتھا لکھی سری رام کرشن پد چت لائی

द्रौपदीस्वयम्बरकथालिखीश्रीराम कृस पद चित्त लाई

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب ساٹھوان ادھیاے سماپت

# اِکسٹھوان آدھیاے

## پانڈون اور راجاؤن کا درو پدی سویمبر مین جانا ارجن کا نشانہ لگانا

بیشم پائن جی نے راجہ سے کہا کہ جب سویمبر کا دن آیا پرات کال سے شہر اور نگر کے باہر سویمبر کی د
بھی بازارون محلّون مین بھیڑ کا ہورہا تھا راجے مہاراجے اپنی اپنی سواریون مین بڑے جلوس سے سویمبر
دیکھنے کو چلے جاتے تھے سڑکون پر بڑا بھاری اژدحام خلقت کا تھا یہ پانچون بھائی برہمن کا روپ بنائے
دیکھنے کو چلے جگ شالا مین پہونچکر دیکھا کہ سویمبر کے استھان کے چارون طرف کھائی کھدی ہی نہایت ع
فصیل کنگرہ دار اور ایک دروازہ بہت خوشنما بندن وار اور طرح طرح کے پھولون سے سجایا ہوا منگلیک ر
خوشنمائی سے رکھی ہوئی ہین اندر جاکر دیکھا کہ سویمبر کے میدان کے وسط مین ایک خوشنما چبوترہ بنا ہوا ہی آ
بیچ مین دو بانس بلند گاڑے ہوے اُنکے بیچ مین بھرمک جنتر یعنی گول چکر ہی جسکے بیچ مین ایک بہت خو
سونے کی مچھلی جسمین انیک پرکار کے رتن جڑے ہوے ہین لگی ہوئی ہی وہ چکر ہوا کے زور سے چکر کھارہا تھ
نہین ٹھہرتی تھی چکر کے زور سے مچھلی بھی پھرکی کی سمان پھرتی تھی اُس بھرمک جنتر کے نیچے گرم تیل کا کڑھایا
تھا جسمین مچھلی کا عکس پڑتا تھا کڑاہے کے برابر مین بڑا بھاری دھنش مع چند تیرون کے رکھا ہوا تھا شرط
اُس بھاری دھنش کو اُٹھاکر کڑاہے مین مچھلی کا پرت بنب دیکھکر نیچی نگاہ سے اوپر لگی ہوئی مچھلی کی آنکھ مین ج
نشانہ لگادے اُسی کو دروپدی جیمال پہنادے گی چبوترے کے چارون طرف میدان وسیع چھوڑکر منچ بنا
جنکے اوپر اطلس اور کمخواب کا فرش ہورہا تھا زرق برق کپڑون کی دُھجا اور بیرق رنگ برنگ کی
ہوئی تھین کہ راجہ وہان آنکر بیٹھین منچون کے پیچھے عام لوگون کے لیے جگہ بنائی ہوئی تھی وہان ہزارون آد
رشی مُنی اپنے اپنے درجے کے موافق بیٹھے ہوے تھے راجہ درجودھن مع اپنے بھیس بھائیون اور شک
قندھار درجودھن کا ماما اور مہاراجہ شل شکنی کا بیٹا کابل قندھار آدک دیشون کا راجہ اور جرا سندھ ر
مع اپنے دو بھائیون کے اور مہاراجہ بیراٹ و بھگدنت راجہ بنگال وسال مہاراجہ ملک یمن و بدخشان
راجہ دوا ب و برہدبل راجہ کوہستان اور مہاراجہ جیدرتھ سندھ و پنجاب دیش کا راجہ و سسپال چندیری
اور پر سرام ملک اودھ کا مہاراجہ اور راجہ کرن مع اسوتھامان جی پسر درونا چارج اور سری کرشن چند
مع بلبھدر جی و پردومن جی و سانکی جی و سانب و اکرور و کرت برما وغیرہ جادو بنشی بڑے جلوس سے س
اور اونچے اونچے منچون پر براجمان ہوگئے جب سویمبر مین سب راجہ اور مہاراجہ جمع ہوگئے تب درو پد
کہے اُسکی سکھی سہیلیان منگل راگ گاتی ہوئی سویمبر مین لائین دروپدی کی شوبھا برنن نہین ہوسکتی
سروپ کے آگے رمبھا۔مینکا آدک اپسراؤن کا روپ ماند تھا جسکو رتی اور اندرانی کہا جاے تو

نہایت عمدہ قیمتی پوشاک لاکھون روپیہ کے زیور پہنے ہوئے لکشمین کے سمان چھم چھم کرتی سوئمبر مین آئی ہاتھ
ن جیمال بہت ہی شوبھائمان تھی جتنے آدمی سوئمبر مین بیٹھے تھے سب اُسکے رُوپ کو دیکھکر موہت ہوگئے درشٹ
من نے اپنی بہن دروپدی کے پاس کھڑے ہوکر راجہ دروپد کا پرن سب کو سُنایا کہ جو کوئی اِس بھرمک جنتر کے
گھومتی ہوئی مچھلی کو تیل کے کڑھائے مین اُسکا پرت بمب دیکھ کر نشانہ لگاوے گا یہ راجکماری دروپدی جو
ندے سے اُدپن ہوئی ہی اُسیکو جیمال پہناوے گی یہ بھاری دھنش اور تیر سامنے رکھا ہوا ہی۔ اِس پرن کو
پہلے تو بہت سے راجاؤنکو فکر ہوا کہ دھنش بڑا بھاری ہی اگر نہ اُٹھا تو ہنسی ہوگی پھر ایک ایک راجہ
اُٹھے اور دھنش کو اُٹھانا چاہا بعضون سے اُٹھایا نہ گیا بعضون نے اُٹھایا تو چلہ چڑھا نہ سکے مگدھ دیش کے راجہ
سندھا اور چندیری کے راجا سپال اور مدر دیش کے راجا شل نے اُس دھنش کو ران تک اُٹھایا اور پھر لاچار
ہو زمین پر رکھدیا بعض راجاؤن نے اتنا زور لگایا کہ اُنکے مکٹ زمین پر گر پڑے اور جو زیور پہنے ہوئے تھے سب ٹوٹ پھوٹ
گئے اکثر گیانی راجہ اپنی جگہ سے نہ ہلے اورون کا تماشا دیکھتے رہے جب سب ہار گئے تب درشٹ دومن نے
کھڑے ہوکر کہا کہ اِتنے راجہ مہاراجہ سوئمبر مین براجمان ہین نشانہ لگانا تو درکنار کوئی دھنش کو بھی نہ چڑھا سکا آج
ن بھیم سین جیتے ہوتے تو وہ مہاراجہ دروپدی جی کا پرن پُورا کرتے شوک کی بات ہی کہ بھرشٹ آچاری پُرشون
نے کھا اور بیر بھاؤ سے ایسے مہاتما سورہیرون کو دھوکا دیکر لاکھ اور رال کے مندر مین جلادیا درجودھن اور کرن
ن کو یہ بچن تیر کے سمان ہردے مین لگے کرن سے نہ رہا گیا اُسنے اُٹھکر کہا کہ راجکمار درشٹ دومن نے بے سوچ
ے ایسا انوچیت بچن کہا جو اِس سوئمبر مین کداچت کہنے یوگ نہین تھا دیو ہمارے (خدا کے مارے) پانڈو اپنے کو کرمون کے
ار محل مین جل گئے اُنکے کھوٹے گرہ آگئے تھے اِسمین اورون کا کیا دوش ہی۔ مین ابھی اِس دھنش کا چلا چڑھا کر
لگاتا ہون تم سب میرا پراکرم دیکھو یہ کہکر کرن آگے بڑھا۔ دھنش کو اُٹھا چلہ چڑھا تیر سے نشانہ لگانا چاہتا
دروپدی نے کہا کہ مین سوت پتر کو جیمال نہین پہناؤنگی۔ کرن کھسیانا سا ہوگیا اور دھنش کو ہاتھ سے رکھدیا
رشن چندر جی نے کہا کہ کرن تم اپنے استھان پر جا بیٹھو کرن ہنسکر درجودھن کے پاس جا بیٹھا اِتنے مین ایک برہمن
ن) برہمن منڈلی سے اُٹھا اور سیدھا دھنش اُٹھانے کو چلا بہت سے برہمن ایک ہی دفعہ چلا اُٹھے کہ اری بھائی
ون کا مان کیون کھوتا ہی جہان ایسے ایسے پراکرمی راجا بڑے بڑے سورہیر مہاراجہ دھنش کو نہ چڑھا سکے
کرنے گا بعضے گیانی اور پنڈت لوگون نے کہا کہ اِتنے سورہیر راجاؤن مین ایک برہمن بھاری دھنش کو اُٹھانے جاتا
ئی مت رد کو بھی نشانہ لگاوے گا اور جو نشانہ نہ بھی لگایا تو برہمنون کا مان اور بھاؤ کہین نہین جاوے گا تم
تماشا دیکھو اِس برہمن نے ایک کی نہ سُنی اور پھرتی سے تیر اُٹھا دھنش کا چلہ چڑھا نظر جما ایسا نشانہ لگایا کہ
بندھ ہوکر نیچے آپڑی سب آدمی چھوٹے بڑے واہ واہ کرنے لگے جدھشٹر اپنے بھائیون سمیت بہت خوش
روپدی نے ارجن کے پاس جاکر جیمال پہنادی اور ارجن کے روپ کو دیکھ کر اُسکا من پرسن ہوگیا سری کرشن
مہاراج جی نے بلدیو جی کی طرف دیکھ کر آہستہ سے کہا کہ یہ ارجن ہی اور وہ سامنے برہمنون کے سموہ مین جدھشٹر
ن اور نکل سہدیو بھی بیٹھے ہین دونونکو اُس سمے بہت ہی ہرکھ پراپت ہوا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب اکسٹھ ادھیاے

## باسٹھوان اَدھیاے

### درو پدی سوئمبر مین ارجن سے کرن کا اور بھیم سین سے درجودھن کا جدھ پانڈون کی فتح

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب دروپدی نے جیمال ارجن کو پہنادی اور اسکے سروپ کو پرستی چیت پنچی نگاہ کرلی تب جتنے راجا سوئمبر مین بیٹھے تھے آپس مین سرگوشی کرکے کہنے لگے کہ ایسی اپسرا کو ہمارے سامنے سے ایک برہمن لے جاوے بڑی انوچیت بات ہی ہم ابھی اس کپریا برہمن سے دروپدی کو چھین لین جو راجہ دروپد اسکی سہاے بھی کرے گا تو اسے بھی ہم جیت لینگے اسنے کشتری راجاؤن کو سوئمبر مین بلا کر اپمان کیا اسنے برہمن کو کیون نشانہ لگانے دیا اور کیون جیمال پہنادی دروپد کو بھی ڈنڈ دینا چاہیئے جہان منچ پر اٹھکر راجہ لوگ کھڑے ہوگئے سوئمبر مین شور و غل ہونے لگا دروپدی کو سوچ ہوا ارجن نے دروپدی کو سمجھایا کہ تم مت ڈرو مین سب کو مارونگا کوئی میرے سامنے تو آوے یہان میرے چار بھائی اور بھی ہین اور دروپدی کو اپنے پاس کھڑا کرلیا درجودھن کے اشارے سے کرن آگے بڑھا اور ارجن سے کہا کہ کچھ پراکرم ہی تو مجھ سے دودو ہاتھ کرو جو کوئی جیتے دروپدی سے بواد کرے ارجن نے کہا ہوش مین آؤ راجہ دروپد کا پرن پورا کیا دروپدی ہماری ہوگئی تو کون ہی کرن نے ارجن کو نہ پہچانا اور لپٹ گیا ارجن نے سے دھکا دیا کرن دور جا پڑا اور تیر برسانے لگا ارجن نے بھی خوب تیر چلائے ادھر سے درجودھن کرودھ بھرا ہوا آیا بھیم سین نے دیکھا کہ ارجن اکیلا ہی بھیم سین نے درجودھن کو روکا ان دونون کا جدھ ہونے لگا ارجن نے ایسے تیر کرن کے مارے کہ مورچھت سا ہوکر بیاکل ہوگیا نمشکار کرکے الگ جا کھڑا ہوا اور یہ کہا کہ سری کرشن و بلدیو و ارجن و درونا چارج و کرپا چارج کے برتی پر کوئی منش مجھ سے جدھ کرنے کی سامرتھ نہین تم برہمن نہین ہو درجودھن کو گدا جدھ مین بھیم سین نے ایسا مارا کہ وہ بھی بھیم سین کے سامنے سے ہٹ گیا شل بھیم سے لڑنے لگا بھیم سین نے اسکو اٹھاکر زمین پر دے مارا وہ بھی اپنے دل مین کہنے لگا کہ یہ برہمن نہین بھیم سین معلوم ہوتا ہی پھر اور راجاؤن مین سے بھی دو چار نے جدھ کرنا چاہا بھیم سین نے ایک بڑا درخت بھوم سے اکھاڑ لیا اور پتے ٹہنیان توڑ کر راجاؤنکو دھمکانا شروع کیا یہ پراکرم برہمن کا دیکھتے ہی سب حال نظر آئے اسوقت سب کو یہ معلوم ہوگیا کہ یہ برہمن نہین بڑے پراکرمی سور بیر ہین جنھون نے کرن اور درجودھن سے بلوان راجاؤنکو جیت لیا اور سب راجاؤنکو بیاکل کردیا یہ دونون ارجن بھیم سین کی سمان پراکرمی ہین سری کرشن اور بلدیو جی نے ارجن بھیم سین کو پہچانکر جو راجا وہان موجود تھے ان سے کہا کہ ادھرم کرنا نہین چاہیئے اور انکی طرف اشارہ کرکے کہا کہ اس پراکرمی پرش نے دھرم سے دروپدی کو پایا ہی اب سنگرام کرنے کی کیا بات ہی جو کوئی انسے سنگرام کرے گا ہم اس سے جدھ کرینگے سری کرشن جی کا بچن سنکر بہت سے راجا لوگ جو منچ پر بیٹھے ہوئے تھے سبھون نے کہا کہ آپنے جتھارت بچن کہا اور سب انکو پرنام کرکے چلے گئے راجہ دروپد بہت خوش ہوے اور دروپدی اور ارجن کو رنواس مین لے جاکر درگاجی کا پوجن کرایا پھر پانچون بھائی خوشی خوشی

تھ لیکر اپنے استھان کو چلے اور دروپدی کے سروپ کو دیکھ کر جُدھشٹر اور اُسکے بھائی موہت ہو گئے وہان
نی کُنتی کو بڑا فکر ہو رہا تھا کہ یہان درجودھن کرن کمبخت آئے ہوے ہین ایسا نہو کہ اُنھون نے پہچانکر میرے
ونکو دُکھ دیا ہو بہت دیر سے نہین آئے دھوم رِشی رانی کا سنتوش کر رہے تھے کہ تمھارے پُترون کو کوئی
یف نہین دیگا خاطر جمع رکھو۔
تنے ہی مین پانچون بھائی دروپدی کو لیے ہوے پہونچے۔ جُدھشٹر نے کہا کہ ماتا آج ہمنے بہت اوتم
ستا پائی دیوؤ اچھا سے کُنتی کے مُنھ سے یہ نکلا کہ تم پانچون بھائیونکا آپس مین بڑا پیار ہی پانچون بانٹ لو۔
پدوی کو یہ بات بہت بُری معلوم ہوئی اور پانچون بھائی ایک دوسرے کی طرف دیکھ کر مُسکرانے لگے
شٹر نے کہا کہ جو بھاوی ہوتی ہی وہی ہوتا ہی ماتا کا بچن سر آنکھون پر ہی۔ جُدھشٹر نے کُنتی سے کہا کہ آج
سوئمبر مین جیت کر دروپدی کو لایا ہی اِتنے ہی مین ارجن بھی آگیا اُسنے دروپدی سے کہا کہ ماتا کے چرنون
پس جُھکاؤ کُنتی نے دیکھا کہ دروپدی راجکماری کو ارجن لایا ہی تب اپنے کہے ہوے بچن کا اُسکو سوچ ہوا کہ
نے بغیر سوچے سمجھے کیا کہدیا۔ رانی کُنتی دروپدی کو دیکھ کر بہت خوش ہوئی اور بڑے پیار سے اپنی چھاتی
لگایا اور ستکار سے اپنے پاس بٹھایا اُسکے ساتھ کی سکھی سہیلیان آئی تھین اُنکو بھی اچھی طرح بٹھایا یہان یہ
ہو رہی تھین کہ سری کرشن جی اور بلدیو جی جو سوئمبر مین پانڈون کو پہچان گئے تھے آ گئے اور کُنتی اپنی بہوا کے
پری جدھشٹر اور ارجن بھیم سین وغیرہ سے بہت پرسن ہو کر ملے اور پرسپر پریت کی باتین کرکے کہنے لگے کہ آج
اور بھیم سین دونون نے راجاؤن اور خاصکر درجودھن اور کرن کو خوب تماشا دکھایا مین تمھارے پراکرم
وش ہو رہا تھا اور پہچان گیا تھا اور کسی نے تمکو نہین پہچانا۔ درجودھن اور کرن کو بھی بعد مین معلوم ہوا ہوگا
مارے مقابلہ مین نہ ٹھہر سکے کُنتی سے کہا کہ ہے بہو الکشمین تمھارے گھر آئی ہی اِسکا ادر ستکار خوب کرنا۔
ری ہی اور اگن کنڈ سے پرگھٹ ہوئی ہی وہان راجہ دروپد نے درشٹ دومن سے کہا کہ یہ لوگ نِشچ نہین
نا برہمن کا روپ دھارن کرکے آئے ہین جنکے سامنے کرن اور شل سے مہاپراکرمی اور درجودھن سے
ر گئے تم جاکر دریافت کرو کہ یہ کون ہین درشٹ دومن دھرم شالا مین جہان پانڈو اُترے ہوئے تھے آیا
ری کرشن جی اور بلدیو جی بیٹھے ہوے بڑے پریم پریت سے باتین کرتے ہین اور جدھشٹر اور ارجن کو بھائی
سب حال دیکھ واپس چلا گیا اور اپنے پتا سے سری کرشن چندر جی و بلدیو جی کے آنے اور محبت سے باتین کرنیکا
ہر کیا راجہ بہت خوش ہوا کہ جب سری کرشن چندر مہاراج اُنکے گھر بیٹھے بھائی کہہ رہے ہین تو اب کیا ضرورت
سب دریافت کرنے کی ہی ہمسے ہزار درجہ اُوتم ہین مجھے سوچ تھا کہ دروپدی اچھے گھر بیاہی جاوے اور
این نے پُورن کی آرزو اس مین سے پُروہت کو واسطے دریافت حالات کے رانی نے بھیجا تھا پروہت نے
ل کہا راجہ دروپد کی پٹ رانی بھی بہت پرسن ہوئی۔ مگر ذات اور گوتر کی طرف سے راجہ دروپد اور
بتان نہین ہوا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب ۶۲۔ ادھیائے

# ترسٹھوان آدھیاے

## راجہ درویدکا پانڈون کی پریکشا کرنا پانڈون کو پہچانکر دربارہ شادی دروپدی کی پانچ بھائیون سے تردد پیدا ہونا اور بیاس جی کو بلانا.

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ دروپد نے بڑی خوشی سے جدھشٹر ارجن وغیرہ سب بھائیون کو لیے رسوائی بنواکر پانڈون کی پریکشا کرنی چاہی کہ ابھی تک راجہ دروپد کو بھرم تھا کہ یہ پراکرمی برہمن حقیقت میں پانچون پانڈو ہین یا اور کوئی راج محل مین بہت سے عمدہ عمدہ دھنش بان اور ڈھال تلوار ترکش بھالے بندوق تمنچہ آراستگی سے رکھوائے اور باہر میدان مین ہاتھی گھوڑے رتھ وغیرہ آراستہ کرکے کھڑے کیے اور ایک طرف سامان کاشتکاری ہل وغیرہ اور جوڑی بیلون کی اور کئی قسم کا بیج یعنی غلہ بھگی وموسل رکھوا دیے پانچون بھائیونکو بلاکر بہت آدر ستکار سے ملکر اول سب اسباب اور پھر ہاتھی گھوڑے وغیرہ دکھائے راجہ جدھشٹر نے بغور ملاحظہ کرکے اُنکی تعریف کی مگر کسیکو ہاتھ نہ لگایا بھیم سین نے ہاتھی اچھی طرح دیکھے اور اُنکے عیب وصواب بیان کیے ارجن نے تیر وکمان اُٹھا اُٹھا کر غور سے دیکھے سہدیو نے تلوارون کے جوہر اور اُنکی آب وتاب نکل نے گھوڑون کیطرف بہت توجہ کرکے اُنکی خوبیان اور حال ہال بھونری وغیرہ کا بیان کیا راجہ دروپد کہ یہ ضرور راجہ کے پتر ہین اور بڑے عقلمند اور پرتاپی ہین مگر فقیرانہ رُوپ مین پھرتے ہین پوچھا کہ آپ کون ہین یا کنر وگندھرپ یا جکش ہین جو اس روپ مین پھرتے ہین جدھشٹر نے کہا کہ ہم راجہ پنڈو کے بیٹے ہین کورون کی بدسلوکی سے ہم اب تک پوشیدہ پھرتے ہین لاکھا مندر کا جلنا اور اپنا سرنگ کی راہ سے نکلنا اور رستہ مین جو واقعات پیش آئے سب سُناکر جدھشٹر نے کہا کہ جب جدھ ہوا تب درجودھن نے بھیم کو اور ارجن کو نہین پہچانا سری کرشن چند مہاراج ہماری سگی بھوا کے بیٹے ہین سوائے اُنکے اور بلدیو جی کے مجھے یقین ہی کہ ہمکو کسی نے پہچانا ہو راجہ دروپد نے بہت خوش ہوکر تواضع وتکریم سے اُنکو اشنان کراکے شاہانہ لباس اور عمدہ عمدہ قسم کا شیرین ونمکین کھانا کھلایا رانی کنتی دروپدی کو ساتھ لیکر راجہ دروپد کے محلون مین گئی اُسکی خوب تواضع وتکریم ہوئی پھر راجہ نے ارجن سے کہا کہ آپ اندر چلو بواہ کی رسم ادا کیجاوے ارجن نے کہا کہ پیچیدہ معاملہ پڑگیا ہی بغیر اُسکے اظہار کے نہین رہا جاتا اور کہنے مین بھی بہت تامل ہی پوشیدہ رکھنا بھی ممکن نہین راجہ نے کہا کہ اگر خلوت مین کہنے کی کوئی بات ہو علحدہ چلے چلین ارجن نے کہا کہ یہان بھی سوائے ہم پانچون اور آپ ودرشٹ دومن جی کے کوئی غیر نہین ہی اصل حال یہ ہی کہ جسوقت سوئمبر سے دروپدی ہمارے ساتھ گئیں تو ہمنے ماتا سے بلا اظہار نام ایک عمدہ چیز پانے کا حال کہا دیُوا چھاسے اُنھون نے کہا کہ پانچون بھائی بانٹ لو جدھشٹر ہمارے بڑے بھائی دھرماتما دھرم کا سا کشات آوتار ہین جنکا ادب مثل پدر بزرگوار ہم چار بھائی کرتے ہین وہ حکم مادر کی بجاآوری مین ہمیشہ سرگرم رہتے ہین اس معاملہ مین یہ بات پیچیدگی کی ہوگئی کہ ہم سب بھائی تقسیم کرین۔ راجہ دروپد کو اس بات کے سننے سے بڑا فکر ہوا اور کہا کہ بموجب دھرم شاستر کے بڑے بھائی کی استری ماتا کی سمان اور چھوٹے بھائی کی استری پتری کی سمان ہوتی ہی یہ بات ہمنے آجتک

اب کنیان کے پانچ پت ہون بڑے تردد کی بات ہی راجہ دروپد نے اپنے پروہت اور برہمنون کو جو روزانہ اسکے
پاس آتے تھے بلاکر اس معاملہ مین مشورہ کیا کوئی بات طی نہین ہوئی تب جدھشٹر نے کہا کہ پہلے سے بھی ایسا ہوتا
آیا ہی کہ جٹلا نام ایک گوتم کل کی کنیان سات رشیون سے بواہی گئی تھی پھر ایک تپ کرنے والی کنیان پرچیتا
دس بھائیون سے بواہی گئی تھی جو ہماری ماتا کے مکھ سے بچن نکلا ہی وہ بچن سدھ ہونا چاہیئے کہ سنسار
[illegible]ہی پرم گورو ہی اگر ایسا کرنے مین آپ کو سندیہہ پرگھٹ ہوا ہی تو بید بیاس جی مہاراج اسکا تصفیہ کرینگے
[illegible] کارن آدمی بھیجے گئے کہ جلدی لاوین بیاس جی مہاراج آئے اور انسے سب حال کہا گیا اُنھون نے
[illegible]ی دیر دھیان کیا اور پھر کہا کہ بھادی وہی ہی جو کنتی کے منھ سے نکلی اب مین تمکو دروپدی اور ان
[illegible]ون کا پچھلا حال سناتا ہون -

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب ترسٹھوان آدھیاے

## چونسٹھوان ادھیاے

### بیاس جی کا راجہ دروپد کو پچھلے جنم دروپدی کا حال سنانا اور پانڈون سے بواہ ہونا.

[illegible]یہ بیاس جی نے کہا کہ یہ دروپدی تمھاری کنیان جو اگن کنڈ سے یاج رشی کے جگ کرنے پر پرگھٹ ہوئی
پہلے جنم مین برہمنی تھی اسکا پت اس سے دور رہتا تھا اُسنے مہادیوجی کی بڑی تپسیا کی جب لا ناتھ مہاراج
[illegible]اکر بر مانگ اسکی زبان سے پانچ دفعہ یہ شبد نکلا کہ بر - مہادیوجی نے ہنسکر کہا کہ پانچ بار تمنے بر مانگا تمکو
ملینگے اب دوسرا اتہاس سنو کہ ایک سمی کا ذکر ہی کہ راجہ اندر کیلاش پربت کے پاس سیر کرتے پھرتے تھے
[illegible]نے ایک استری کو گنگاجی کے کنارے دیکھا کہ کھڑی رو رہی ہی جو آنسو کا قطرہ پانی مین گرتا ہی وہ خوشنما
کنول کا ہوکر بہتا ہی اُس سے اندر نے پوچھا کہ تو کیون روتی ہی اُسنے کہا کہ تم میرے پیچھے چلے آؤ اندر اسکے
پیچھے وہ استری ایک استھان پر اندر کو لے گئی جہان شیوجی مہاراج پاربتی جی سے راجیشری روپ بنائے
[illegible]ل رہے تھے اندر نے انکو نہ پہچانا کہ کون ہین اور اپنے آپے کا ابھمان کرکے کہا کہ مین دیوتاون کا راجہ اندر
[illegible]ر یہ چاہا کہ دونون استری پرش میری تعظیم اُٹھکر کرین ان دونون نے اندر کے سامنے آنے کی کچھ پروا
[illegible] کھیلتے رہے وہ استری ہاتھ جوڑکر اُنکے سامنے کھڑی ہو گئی جب وہ کھیل چکے تو اُس پرتاپی پرش نے
[illegible]تھے اندر سے کہا کہ تمکو بڑا ابھمان ہی جاؤ اس کندرا مین دیکھو کون بیٹھا ہی اُسوقت اُنکے تیج سے اندر
[illegible] اور کندرا مین جاکر دیکھا تو وہان چار اندر ویسے ہی جیسا کہ اندر کا روپ تھا بیٹھے ہوے تھے اُس وقت
[illegible]راج اصلی دیوروپ سے پرگھٹ ہوکر کہنے لگے کہ ابھمان کرنے سے یہ چارون اندر یہان بند کیے گئے
[illegible] بھی ابھمان بس انکے شامل ہوکر پانچون مرت لوک مین جنم لو - ان پانچون نے شیوجی سے پرارتھنا کی کہ
[illegible]م مرت لوک مین ہو تو جنم ہمارا دیوتاون سے ہووے شیوجی مہاراج نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا - یہ دروپدی
[illegible]ی ہی جو اندر کو شیوجی کے پاس لے گئی تھی اور یہ پانچون پانڈو پانچ اندر ہین اس کنیان کا بواہ برہماجی کی

اچھا انکول ان پانچون پانڈون سے ہونا چاہیئے تم کچھ سوچ ست کرو اور بواہ کردو یہ درو پدی بھی پانچ کنیاؤن مین جنکا نام یہ ہی۔ مندودری۔ تارا۔ اہلیا۔ کنتی۔ دروپدی۔ ان پانچون کنیاؤن کی برابر روپ دھرم اور استری مین نہین ہو سکتا ہی دو بدھا کو چھوڑ دو۔ بیاس جی نے راجہ درو پد سے کہا کہ مین تمکو اپنے تپوبل سے گیان دیتا ہون کہ تمہارا سندیہہ جاتا رہے اُس وقت راجہ درو پد نے گیان نیتر سے پانچون پانڈونکو پانچ اندر کہ سُندر ابھوشن اور بستر اور مُکٹ دھارن کیے ہوے پانچون اندر براجمان ہین اُن مین شبِش کرکے ارجن بہت شوبھایمان پرتیت ہوا اور بیکنٹھ کی سری دروپدی کو دیکھا یہ آشچرج دیکھکر راجہ کو سنتوش ہو گیا بیاس جی انتردھیان ہو گئے اور راجہ درو پد نے اپنے پُروہت سمیت رنواس مین جاکر سب حال اپنی سے کہا ایک عمدہ منڈپ جو پہلے سے اسی لیے بنوایا گیا تھا جسکی شوبھا برنن نہین ہو سکتی اور جسکے چارون سوَرن کے ہیرے لعل جواہرات سے جڑے ہوے تھے اور اُسکے چارون طرف بندن وار لگی ہوئی تھی سونے کے کیلے کے برکش خوبصورت بنائے گئے تھے اُسکے نیچے نہایت عمدہ بیدی بنی ہوئی تھی پہلے جدھشٹر اور بدرجہ ایک ایک دن بھیم سین ارجن سہدیو نکل سے بھانورین ڈالین اور پانچون کو سُنہرے سنگھاسن پر بٹھا دروپدی کو بائین طرف بیٹھا کر دیوتاؤن کا پوجن کرایا منڈپ کے نیچے پانچون بھائیونکو کھٹ رس بھوجن بیشم پاین جی نے جنمیجے سے آشچرج کی بات کہی کہ ایک بر سے بواہ ہونے پر دوسرے دن دروپدی کنیا مین پرتیت ہوتی تھی راجہ درو پد نے پانڈون کو علیحدہ علیحدہ بہت سا دھیز گھوڑے ہاتھی رتھ پالکی اور داس اور داسی اور بھوشن بستر دیکر دھرم شالا کو دروپدی سمیت بھیجدیا کنتی اس دھیز اور سامان کو دیکھ خوش ہوئی تھوڑی دیر ہوئی تھی کہ سری کرشن چندر مہاراج نے بہت سا نقدروپیہ اور جواہرات نہایت عمدہ زربفتی زنانہ اور مردانہ پوشاک اور بہت سے ہاتھی اور گھوڑے رتھ پالکی اور بہت سی سینا سوار اور پیادہ کے پاس بھیجکر بڑا سامان اور جلوس شاہانہ جمع کردیا تاکہ درجودھن کو یہ خیال نہ رہے کہ ہمارے آدھار کی پانڈونکو پروا ہی جب یہ حال دروپدی کے بواہ ہونے اور اسقدر سامان جمع ہو جانے کا درجودھن اور معلوم ہوا تو اُنکو بڑا شوک ہوا اور جن راجاؤن سے پانڈون کی پریت تھی اُنھون نے اُنکے لاکھا سلامت نکلنے اور دروپدی سے بواہ کرنے اور ارجن و بھیم سین کا بل اور پراکرم سوئمبر مین اپنی آنکھ سے دیکھا خوش ہوکر ہاتھی گھوڑے رتھ پالکی اور بہت سی فوج دروپد نگر مین پانڈون کے پاس بھیجدی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب دروپدی بواہ برنن ۶۴۔ ادھیاے

## پیاسٹھوان ادھیاے

### پانڈون کا حال معلوم ہوکر راجہ دھرتراشٹ کا ہستناپور مین بلانا اور اُنکا سری سمیت ہستناپور جانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب درجودھن اور کرن کو معلوم ہوا کہ پانڈو اُس گھر سے جو لاکھ اور رال کا بنایا گیا تھا بچکر پانچال دیش مین پہونچے اور دروپدی سے بیاہ ہو کر بڑا د

اور سری کرشن جی نے اُنکو دیا ہی تو اُنکو بہت بُرا معلوم ہوا اور بڑا فکر ہوا - کرن نے کہا کہ پانڈو یہان آکر
ا دکھ دینگے - پہلے تو بھیم سین کو زہر دیا پھر لاکھ کا مکان بنوا کر جلانا چاہا نہین معلوم کیونکر سلامتی سے وہ اُس جلتے
ے مکان سے باہر نکل گئے اور پر دجن بیچارہ اور پانچ فقیر مصیبت کے مارے اُسمین جلگئے اَب وہ یہان اِتنے
ن کو لیکر آوینگے تو ضرور جُدھ ہوگا اور ارجن کو ایسے ایسے رنج اُٹھانے پر بغیر لڑے کب سنتوش ہوگا اِسلیے بہتر
نکو وہان جاکر گھیر لیا جاے درجودھن شکتی - دوساسن وغیرہ نے کرن کی راے سے اتفاق کرکے دھرتراشٹ سے
مین سب حال کہا دھرتراشٹ نے کہا وہان جاکر اُنسے لڑنا توکسی صورت مین زیبا نہین ہی یہ صلاح جو کرن نے
نہایت ناقص ہی البتہ اگر وہ اپنی سینا لیکر یہان آوینگے اور تمسے کچھ جھگڑا کرینگے تو اُسوقت دیکھا جاویگا
بات کا مجھے ہرگز یقین نہین ہوتا کہ جدھشٹر تمسے تمھاری بُرائی کرنے کا بدلہ لیوے دو دفعہ زہر بھیم سین کو
کھلایا اور وہ جیتا رہا تمسے اُسنے کچھ نہین کہا تمکو یہ حسد ہوا ہی کہ اُنکو بہت سا دھن اور سینا سری کرشن چندر جی
جہ دروپد نے دی ہی یہ خیال نہین کرتے کہ جب تم اُنسے لڑنے کو جاؤگے تو کیا راجہ دروپد اُنکی سہلے نہین کرینگا
کرشن چندر جو جدھشٹر کو بہت پیار کرتے ہین وہ جدھشٹر کی مدد نہ کرینگے پھر تمھارا کیا مُنھ ہی جو اُنسے سنگرام
درجودھن اُسوقت اپنا سا مُنھ لیکر چلا آیا اور اپنے ساتھیون کو سب حال کہ سُنایا کہ راجہ دھرتراشٹ کی اگیا نہین ہی
بھیشم جی - بدر جی - راجہ دھرتراشٹ کے پاس موافق معمول کے آنکر بیٹھ گئے اِدھر اُدھر کا ذکر ہوکر بھیشم جی نے
ہمنے سُنا ہی کہ پانچون پانڈو پانچال دیش مین پرگھٹ ہوے راجہ دروپد نے اپنی پتری کے بواہ کے کارن سویمبر
ارجن نے مچھلی کے نشانہ لگا کر دروپدی سے بواہ کیا سارا زمانہ جانگیا تھا کہ پانچون پانڈو کنتی سمیت برنا ود
اَدرمین بھسم ہوگئے لیکن جسکو پرمیشر بچاوے اُسے کوئی نہین مارسکتا بواہ کے پیچھے سری کرشن مہاراج اور راجہ
نے پانڈونکو بہت سا دھن اور سینا دی درجودھن اور بھیم سین کا اور ارجن اور کرن کا سویمبر مین جدھ ہوا
ن سمیت ہار کر چلے آئے کسی نے اُنکو نہین پہچانا اَب مناسب یہ ہی کہ پانچون بھائیونکو بُلا کر آدھا راج دیدو
زمانہ بُرا کہہ رہا ہی کہ تمنے بھیم سین کو دو دفعہ مارنا اور لاکھا مندر مین پانچون بھائیون کو جلانا چاہا پرمیشر نے
کی مہاتما درونا چارج نے بھی کہا کہ جو بھیشم جی نے فرمایا ہی وہی ہونا چاہیے تب کرن نے کہا کہ بھیشم اور درون
ہیری پانڈون کی طرفداری کرتے ہین ہمارا دیا ہوا بھوگ بھوگتے ہین اور درجودھن کے دویشی (دشمنون)
ون کی بھلائی چاہتے ہین بدر جی نے کہا کہ کرن اور درجودھن اور شکنی تینون آدمی کھوٹی صلاح کرکے
اش کرنا چاہتے ہین اِنکی باتون پر کبھی پانڈون سے برودھ کرنا نہین چاہیے پانچون پانڈون ماتا سمیت ہماری
سے زندہ رہے ہین اَب اُنسے پریت کروگے تو بدنامی کا داغ دُور ہوجاویگا دھرتراشٹ نے کہا کہ جو تمنے
کچھ فرمایا بہت درست ہی مجکو رات دن یہی چنتا رہتی ہی کہ درجودھن کیسی کیسی انیت پانڈون کے ساتھ کرتا رہا ہی
یسے سشیل وان ہین کہ باوجود ایسے پراکرمی ہونے کے وہ بدلا نہین لیتے ہین بدر جی نے راجہ جدھشٹر اور اُسکے
ئیون کی تعریف کرکے کہا کہ جو کچھ بھیشم پتامہ جی نے کہا ویسا ہی کرنا اُچت ہی ورنہ سارا زمانہ اور راجہ دروپد
کہیگا کہ بھتیجون کا راج چھینکر اُنکو طرح طرح کے دُکھ دیتے ہین راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ بدر جی آپ
پانڈون کو کسی طرح سے میرے پاس لے آوین بدر جی پانچال دیش کو روانہ ہوے پانڈون اور راجہ دروپد

بدرجی کا آنا سنکر استقبال کیا اور بروقت ملاقات پہلے راجہ سری کرشن جی و راجہ درو پدسے اور پھر پانچون بھائیون
سے ملے اُنھون نے بدرجی کا بہت آدرستکار کیا بدرجی نے راجہ درو پدسے کہا کہ راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی اور آ
متر بھاردواج درونا چارج جی نے آپ کی اور آپ کے پروار کی کشل پوچھی ہی اور پانچون اپنے بھتیجون کو بلایا ہی
اُنکو رخصت کرین راجہ نے کہا کہ راجہ جدھشٹر کی جیسی اِچھا ہو کرین مین اُنسے نہین کہونگا کہ آپ ہستناپور چلے جا
راجہ جدھشٹر سے بدرجی نے کہا اُنھون نے جواب دیا کہ جیسا سری کرشن مہاراج کہینگے ویسا ہی کرونگا آخر کا
صلاح ہوئی کہ راجہ دھرتراشٹ نے بلایا ہی جانا اُچت ہی سری کرشن مہاراج پانڈونکو ساتھ لے راجہ درو
بدا ہو بدرجی کے ساتھ ہولیے وقت رخصت راجہ دروپد نے بہت سا خزانہ اور سینا دیکر بڑے جلوس سے
روانہ کیا کہ راجہ دھرتراشٹ اور درجودھن کو معلوم ہو جاوے کہ پانڈو اُنکے محتاج نہین ہین جب یہ سب ہ
آئے سری کرشن جی کا آنا مع پانڈون کے سنکر شہر کے رئیسون اور راج پروار نے اگوانی مین جاکر بہت خ
منائی پہلے بھیشم جی اور راجہ دھرتراشٹ سے اور پھر سب سے جتھا جوگ ملے اور سوائے درجودھن اور اُسکے بھائی اور ا
سب ہی بہت خوش ہوے راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی نے سری کرشن مہاراج کا بہت آدر بھاؤ کرکے اپنے
بھتیجون کو گلے سے لگایا اور بہت سا پیار کرکے کہا کہ مین تمھارے آچرن سے بہت ہی پرشن ہون جب
سنا کہ برناوہ مین سب جلگئے بڑا بھاری شوک مجھے ہوا دن رات اِسی چنتا مین بہت کلیش مین نے اُٹھایا
بڑی کرپا کی کہ آج تم پانچون بھائی کشیم کشل پوربک میرے سامنے براجمان ہو تمنے اِتنے دن تک بڑے
اُٹھائے اور نہ مجھے اپنے حال سے اطلاع نہین دی نہین معلوم تمنے کیا سمجھا جو اِتنے دنون تک پوشیدہ بن
ماتا سمیت پھرتے رہے خیر جو ہونا تھا ہوا اب تم آنند سے راج کرو راجہ جدھشٹر نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ آپ
پربھاؤ سے ہماری جان بچی پرمیشر کا کروڑون دھنباد ہی جو آپ کے درشن پھر ہو گئے جب سب ہنسی خوشی محلو
تو سری کرشن جی کو رتن جڑت سنگھاسن پر بٹھایا رانی کنتی دروپدی کو ساتھ لیے رنواس مین گئی سب راج پر
رنواس دروپدی کی سندرتائی اور اُسکے بھوشن بستر دیکھ کر اَتی پرشن ہوئے پھر سری کرشن مہاراج۔
دھرتراشٹ و بھیشم پتامہ جی سے پریت کی باتین کرکے پانچون بھائیون کے بل اور پراکرم اور دروپدی
کا حال ارجن کا بھر یک جنتر مین نشانہ لگانا دروپدی کا بیواہ ہونا برنن کیا ہستناپور باشی راجہ جدھشٹر اور ر
کے آنے سے بہت خوش ہوے گھر گھر راگ رنگ اور آنند بدھائی ہونے لگی۔

اَتی سری ایم کرت مہابھارت آدپرب پانڈونکا سری کرشن سمیت ہستناپور مین آنا ۶۵۔ ادھیائے

## چھیاسٹھوان ادھیا

### راجہ دھرتراشٹ کی صلاح سے پانڈون کا کھانڈوبن مین آنا اور دِلّی جسکو اِ کہتے ہین آباد کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ بھیشم جی اور بدرجی سے صلاح کرکے راجہ دھرتراشٹ نے ر
کو آدھا راج دے دیا اور کہا کہ ہے پتر تم کھانڈوبن مین جاکر راج کرو مین تمھارے آچرن سے بہت ہی

ری چھان اور شبل بل مجھے بہت پریہ ہین تم دھرم سے پرجا کا پالن کرو در جودھن اور تم بھائی بھائی ہو کر
یت سے رہو سری جمنا جی کے کنارہ کھانڈو بن بہت رمنیک استھان ہی وہان نگر بساؤ جب راجہ جدھشٹر نے
راشٹ سے رخصت پائی باہم صلاح و مشورہ کر کے پانچون بھائی سری کرشن جی سمیت تھوڑی سی فوج
شکر کو ساتھ لیکر جمنا جی کے کنارے گئے اور چارو نطرف پانچون بھائیون نے ملکر دیکھا اور استھان پسند
سری بیاس جی کا دھیان کیا مہاراج آئے اُنسے نگر بسانے کا ذکر کر کے پرتھی کی شانتی کرائی چارو نطرف سے
کر کھائی کھدوائی بیچ مین قلعہ بہت بڑا اور اونچا بنوا کر اندر پرست نام رکھا کہ اندر سمیت سب دیوتاؤن کا آوا ہن
ں جی دیول ۔ اتری ۔ اگست ۔ بسشٹ کرت مہاکرت رشیون نے کیا تھا اور پرتکش جگ مین دیوتا پر گٹ ہوئے
قلعہ کے اور پاس سینا کی کے لوگون کے لیے اور گج شالا اور بے شالا (بے گھوڑے کو کہتے ہین اُنکے رہنے
تھان مراد اصطبل سے) اور بہت استھان بنوائے گئے کھائی کے پاس شہر پناہ اور جا بجا کنوئین باولی اور
لیار کرائے تھوڑے دنون مین وہ نگر خوب آباد ہو گیا عمدہ عمدہ راج محل قلعہ کے اندر بنائے گئے کہ پانچون بھائی
ن آنند پور بک رہین ہر ایک محل شیشون اور سنہری کام سے سجا ہوا بنایا باغ اور حوض و تالاب ہر ایک
کے ساتھ طیار کیے گئے نرت لیلا جاتر استھان علیحدہ چترگرہ اور سرو ور جہان سوائے سیتل جل کے سارس
چکور چکوے مور آدک جانور گنجار کر رہے تھے علیحدہ علیحدہ بنوائے راجہ جدھشٹر کا محل کوبیر بھون سے
رمنیک بنایا گیا ایسے ہی ارجن بھیم سین نکل سہدیو کے لیے بنوائے فصیل کے چارون طرف دروازون پر
ئے گئے اپسرنا نا پرکار کے استر شستر لوہے کی شتگنی جنتر نال اور گوپے اور چکر برچھی بھال تیر و کمان آدک
کے شستر رکھوائے دوارپال دروازون پر مقرر کیے بید پاٹھی برہمنون کے لیے دھرم سال اور اچھے اچھے استھان
اہوکارون نے اپنے لیے اچھے اچھے بھون بنائے راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی کی آگیا انوسار اندر پرست نگر
رون درن آباد ہو کر بچتر نگر سری جمناتٹ آباد ہو گیا اور راجہ جدھشٹر کی راجدھانی بھوگ دتی سے نشیش
بن گئی ۔

## بھجن

| | |
|---|---|
| ری پت سو بس بسھو یہ نگری | ندھر بار سندر بیار بسے جمن تیر شبھ نگری |
| मधुर वार सुंदर बियार बसे जमुनतीर शु… | श्रीपति सुबस बसहु यह नगरी ॥ |
| پرم آچریہ بھومی ردھ سدھ سون جکری | اگم نگم بودھ کیو سر بس بیاس دیول رشی اتری |
| आगम निगम बोध कियो सर बस व्यास देवल… | तीरथ परम रुचिर यह भूमी ऋद्धि सिद्धि सों जकरी |
| ک کیو یہان پانڈو ردھی سدھی آئین سگری | آے اندر آدک سب سر منی پریم پریت ڈرہ پکڑی |
| आये इन्द्रादिक सब सुर मुनि प्रेम प्रीत दृढ़ प… | राजसू जज्ञ कियो यहां पांडव ऋधि सिधि आई सगरी |
| ت بھیو نام ا و جاگر سب نگرن کی پگری | اجہون جمناتٹ تہہ جگ کے چنہہ ہی نیلی چھتری |
| राज हूं यमुनातट नेहि जग को चिन्ह हू नीली… | इन्द्रप्रहस्थ भेयो नाम उजागर सब नगरन की पगरी |

| دلّی کہین سری رام باس جہان کرشن پانڈو | بشنو بھگت نرناریہان کے بیش برہمن چھتری |
| --- | --- |
| भक्ति नरनारि यहां के बैश ब्राह्मन सत्री ॥ | दिल्लीकहें श्रीरामबासजहांकृष्ण पाँडु प्रियनगरी |

اتی سریام کرت آدپرب اندرپرست دلی نگر بسانا ۶۶-آدھیاے

## سرسٹھوان آدھیا

### نارد جی کا آنا اور رانی دروپدی کی ہر ایک سوامی کے پاس رہنے کی باری مقرر کرنا

بیشم پاین جی سے راجہ جنمیجے نے پوچھا کہ مہاراج دروپدی اپنے پانچون پتیون کے ساتھ کسطرح رہا کرتی اور کیونکر اُنکے پاس رہنے کی باری مقرر تھی اُسکے سُندر سروپ پر پانچون بھائی موہت تھے اِسکا برتانت سُنایئے جی نے کہا کہ اندرپرست نگر مین پانچون بھائی راجہ جدھشٹر کے محل مین بیٹھے ہوے پرسپر پریم پریت سے باتین کرتے تھے کہ دیورشی نارد جی آئے راجہ جدھشٹر اور پانچون بھائیون نے آدر ستکار سے رشی کا پوجن کیا اور پریم بھگتی برنن کرتے رہے پھر رانی دروپدی کو اطلاع دی وہ دیورشی کے درشنونکو آئی اور اُنکو سر جھکا کر ڈنڈوت کی چرن چھوئے نارد جی نے اُسکو پرسن ہوکر آشیرواد دی اور رخصت کیا بعدہٗ سند اور اوپ سند دونون سگے راچھسونکا دیوتاؤن گندھرب اور راچھسون کے جیتنے کے لیے بڑا تپ کرنا برہما جی کا بردان دینا اُنکا سب کو راج کرنا دیوتاؤن رشیونکا برہما جی سے پرارتھنا کرنا اور اُنکا تلوتما مہا سندر استری کا پیدا کرنا اور راچھسونکے سامنے بھیجنا دونون راچھسون سند اور اوپ سند کا باوجود پرم سترتا ہونے کے آپس مین لڑکر مرنا بیان کیا اور ایک استری پر دونون بھائی جھگڑکر مر گئے تھے ایسا نہ ہو کہ تمہارا دروپدی کے اوپر جھگڑا ہو جاوے نارد جی نے جدھشٹر سے کہا کہ تم پانچون بھائیون مین ایک استری ہی اور کوئی باری مقرر نہین ہی مناسب ہی کہ باری مقرر کرنا اُچت ہو تو اُسی بھائی کی کہلاوے جس سے گربھ ہوا ہو۔ اِسلیے ایک ایک برس کی باری رکھو جس برس دروپدی ایک بھائی کے محل مین رہے وہان دوسرا بھائی نہ جاوے جو کدا چت چلا جاوے تو اُسے بارہ برس برہمچاری ہو کر بن مین رہنا پڑے اِس نیم سے مرجاد بندھی رہے گی مین سب جگہ اکاش۔ پرتھی۔ پاتال پر گھومتا رہتا ہون میرے پریہ جن ہین اُنکو ایسا اُپدیش کرتا ہون جسمین اُنکا ہت ہووے اِسی کارن سب نر۔ اُستر۔ استری میرے کہنے پر بسواس رکھتے ہین پانچون بھائیون نے خوش ہوکر اِس بات کو منظور کرلیا اور برس برس کی باری مقرر کرکے پریت سے رہنے لگے دیورشی نارد انتردھیان ہوگئے راجہ جدھشٹر نے دہلی مین راج کرکے بہت سے راجاؤن کو اپنا مطیع کیا اور بہت سا ملک اپنے قبضہ مین کرلیا۔

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب ۶۷ آدھیاے

## ارسٹھوان اُدھیاے

### ایک برہمن کے فریاد کرنے پر ارجن کا راجہ جدھشٹر کے محل سے جہان دروپدی تھی ہتھیار لانا اور بسبب عہد شکنی ارجن کا بن کو جانا الوپی سے بواہ ہونا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دیکھو بھاوی کی کیسی بچتر گت ہی جب دیورشی نارد جی دروپدی

باری مقرر کر گئے تب اُسیطرح درو پدی اپنے پت راجہ جدھشٹر کے پاس پہلے رہنے لگی ایک دن برات کال ایک برہمن راج دربار مین آیا اور کہنے لگا کہ آپ کے راج مین چور برہمنون پر ظلم کرتے ہین دیکھو میری گاے چور لیے جاتے ہین اُسی سے میرا پالن ہوتا ہی کسی طرح میری گاے جلدی چورون سے دلادو ارجن نے کہا تھوڑی دیر بسرام کرو راجہ جدھشٹر محل سے آجاوین تب اپنے شستر لیکر تمھارے ساتھ چلونگا برہمن نے کہا کہ مہاراج چور پھر کہان پاوینگے جلدی چلو ارجن نے بہتیرا سمجھایا وہ نہ مانا لاچار ارجن اپنے مُنھ پر چادر ڈالکر اندر محل کے گیا اور ہتھیار لا کر برہمن کے ساتھ ہوا اور چورون سے گاے برہمن کو دلادی اُنکو قید کر دیا ارجن نے خیال کیا کہ نارد جی کے کہنے کے بموجب مجکو بارہ برس بن مین رہنا چاہیے یہ سوچکر بن کو تیرتھ جاترا کرنے چلا راجہ جدھشٹر نے اور بھیم سین نے ارجن کو سمجھایا کہ ایک ضرورت سے تم اپنے ہتھیار لینے محل مین گئے کچھ مضائقہ نہین تم تیرتھ جاترا وغیرہ جانے کا قصد نہ کرو مگر ارجن نے کہا کہ نارد مُنی کے سامنے ہمنے جو پرن کیا ہی اُسکو پورا کرنا چاہیئے پہلے ہردوار گیا وہان اشنان کرتا تھا کہ الوپی ناگ کینان راجہ باسک کی پُتری ایراوت کُل کی اشنان کے لیے آئی اور ارجن کے سروپ پر موہت ہو کر ارجن کو پاتال لے گئی وہان جاکر اُسنے ارجن سے بواہ کرنا چاہا ارجن نے کہا کہ مین تیرتھ جاترا کو نکلا ہون بواہ نہین کرنا چاہتا ناگ کینان نے اپنے ہردے کی پریت پر گھٹ کر کے کہا کہ جو آپ مجھے انگیکار نہ کروگے تو مین اپنا شریر چھوڑ دونگی مین تمھاری داسی تن من سے ہو چکی ہون ارجن نے اُسکا کہنا مان کیا اور اُسکے ساتھ گندھرپ بواہ کر کے رہنے لگا کچھ عرصہ بعد اُسکے گربھ سے ایک پُتر پرم سُندر پیدا ہوا ارجن نے وہان سے چلنا چاہا پرنت الوپی نے نہین جانے دیا آخر کار ارجن نے کہا کہ ہمیشہ مین یہان نہین رہ سکتا ہون مجھکو جانے دو اُس سے وعدہ کر کے اور اُسکو دھیرج دیکر وہان سے روانہ ہوا اور اُسکے پریم کو یاد کر کے بہت رنج مانا وہان سے ہمالہ پربت کو گیا پرسرام جی کے درشن ہوے اُنھون نے ارجن کو بڑی پریت سے اپنے پاس رکھا اور شستر بدیا سکھائی پھر ارجن اُنسے بدا ہو کر تیرتھ جاترا کو چلا گیا۔

اتی سری رام کرت مہا بھارتے آدپرب ۶۸-ادھیاے

## اُنترھوان اَدھیاے

### ارجن کا تیرتھون مین جانا اور چترانگدا سے بواہ ہونا ببرباہن کا پیدا ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب ارجن پرسرام جی سے شستر بدیا سیکھ کر وہان سے چلا تو اُنوپ دیش سمندر کے کنارہ کے تیرتھون کو ہوتا ہوا منی پور پور بمین پہونچا اور ایک باغ مین نواس کیا اُس نگر کے راجہ کی کینان چترانگدا نام سکھی سہیلیون کے ساتھ باغ مین آئی اور ارجن کے روپ اور تیج پر موہت ہو گئی راجہ نے اُسکی اچھا انوسار ارجن سے بواہ کر دیا ایک سال وہان ارجن رہا اُسکے ایک پُتر ببرباہن نام بہت خوبصورت پیدا ہوا راجہ کے اولاد نہ تھی اُسنے اپنے نواسہ کو راج کا ادھکاری بنایا ارجن وہان سے نمیشار تیرتھ اور گیا مین اشنان کر کے سوبھدر تیرتھ کو گیا وہ استھان بہت رمنیک دیکھا کنڈ مین بہت نرمل جل بھرا ہوا تھا بہت سے برکش اُسکے چارون طرف لگے ہوئے تھے وہان کے برہمنون نے کہا کہ یہان پانچ تیرتھ ہین۔ اگنت[1]-سوبھدر[2]-پھولوم

کارتندھم - بھردواج - اِن پانچون کنڈون مین بڑے بڑے گراہ رہتے ہین وہ جل چرنش کو کھا جاتے ہین کوئی
اِن پانچون تیرتھون مین اندر جاکر اشنان نہین کرتا ہی ارجن نے کہا کہ جلچرون کا مجھے بھی بہین ہی اِن تیرتھون مین
ضرور اشنان کرونگا اور جلچرون کو مار کر ایسا اِن تیرتھونکو کردونگا کہ پھر کسی منش کو تیرتھون مین نہانے کا بھی نہ رہے
یہ کہکر پہلے ایک کنڈ مین جسکا نام سوبھدر تھا ارجن اشنان کرنے کو گیا ایک گراہ بڑا بھاری آیا اور اُسنے ارجن کا پانو
پکڑ لیا ارجن اُس گراہ کو گھسیٹ کر باہر لے آیا اُسوقت وہ گراہ ایک سُندر اپسرا بن گئی اور ہاتھ جوڑ کر کہنے لگی
نام پر جاتا اپسرا ہی ہم پانچ اپسرا ایک رشی کے تپ کھنڈن کرنے کو اُسکے پاس گئین اور بہت دیر تک اُسکو لبھ
رشی نے ہماری طرف کچھ خیال نہ کیا جب ہمنے اُسکو دق کیا تو اُسنے ہمکو سراپ دیا کہ تم پانچون اپسرا جلچر گراہ ہو
پھر ہمنے بہت عاجزی سے کہا کہ ہمارا اپرادھ چھما کرو رشی نے کہا کہ مہاتما پانڈون کا چرن تم پکڑوگی وہ تمکو جل کے
گھسیٹ لاوے گا اُسکے چرنون کے پرتاپ سے تمھارا اُدھار ہو جاوے گا وہ دن آج ہوا کہ تمھارے چرنون
اسپرس کرکے ہمارا سراپ نورت ہوا اِن چارون تیرتھون مین چار گراہ وہی چارون اپسرا ہین اُنکا اُدھار بھی
کردین یہ کہکر وہ اپسرا آکاش کو اُڑ گئی پھر ارجن اُسی طرح چارون تیرتھون مین گیا اور وہ چارون اپسرا اپنا
روپ پاکر ارجن کو اشیرواد دے کر سرگ کو چلی گئین وہان کے برہمنون کو یہ پراکرم اور مہان دیکھ کر اچنبھ
اُنھون نے ارجن کی پوجن کی وہان سے چلکر ارجن کو چترانگدا کی یاد آئی پھر منی پور گیا اور چترانگدا اور اپنے
ببرباہن کو دیکھ کر پرسن ہوا راجہ نے دوسری کنیان کا بواہ بھی ارجن سے کردیا اور ایک پتر اسکے بھی ہوا

اِتی سری مہابھارتے آدپرب - اٹھتروان آدھیاے

## ستترھوان آدھیاے

### ارجن کا تیرتھ جاترا کرتے ہوئے دوارکا مین جانا اور سوبھدرا کو ہر لے جانا بلدیو جی کا کرودھ ہونا

بیشم پاین جی نے کہا کہ منی پور سے ارجن تیرتھ جاترا کرتا ہوا دوارکا کو گیا سری کرشن جی نے خبر پائی کہ
تیرتھ جاترا کرتا ہوا آتا ہی شہر کو آراستہ کرایا اور بہت پریت سے ارجن کو اپنے ساتھ لاکر راج محل مین اُتارا اُس
اور جاموتی آدک پٹ رانی اور سُبھدرا ارجن کے دیکھنے کو آئین سوبھدرا کو دیکھ کر ارجن کا من موہت ہوا اور
بھی ارجن کے سروپ پر موہت ہو گئی دونون کا دل لگیا سوبھدرا درجودھن کے بُرے اچرن سُنکر اُسکے
بواہ ہونے سے ناراض تھی اور ارجن کو بشنو بھگت و سری کرشن جی کا سکھا جانکر بہت اچھا اور بڑا پراکرمی جا
اِس بچار سے کہ درجودھن کو نہ بواہی جاوے سوبھدرا ارجن کے پاس آنے لگی دونون کا گندھرب بواہ ہو گیا
کرشن چندر انترجامی نے جان لیا کہ سوبھدرا کو گربھ ہوا ارجن سے کہا کہ تم سوبھدرا کو لے کر چلے جاؤ ارجن
ساتھ لیکر چلدئیے اور شہر پشکر مین جاکر ٹھہرے بلدیو جی کو خبر ہوئی کہ ارجن ہماری بہن سوبھدرا کو بھگا لے گیا اُنکو
ہوا اور چاہا کہ سینا لیکر ارجن کو قید کرلاؤن سری کرشن مہاراج نے سمجھایا کہ بھائی اب ارجن اُسے لیکر چلا گیا
آخر کار اُسکا بواہ کرنا ضرور تھا ارجن اپنا بھائی ہی اور بڑا پراکرمی ہی آپ نے سوبھدرا کا بواہ درجودھن

سب سمجھا تھا مین درجودھن سے ارجن کو اچھا سمجھتا ہون تب بلدیو جی سمجھ گئے کہ یہ کرتوت آپ ہی کی ہی ورنہ
ن کی کیا سامرتھ تھی جو ہماری بہن کو اس طرح اُڑا لے جاتا بلدیو جی کرشن مہاراج کی اچھا سمجھکر چپ ہو رہے
ن نے خیال کیا کہ مجھے بارہ برس بن مین پھرتے تیرتھ جاترا کرتے ہو گیا ہی اَب مین اندرپرست کو جاؤن تو بہتر
ار دجی کا بچن پورا ہو گیا اپنے من مین سوچ سمجھ سوبھدرا سمیت اندرپرست مین پہونچا راجہ جدھشٹر اور اُسکے
ارجن کے واپس آنے سے بہت خوش ہوئے سوبھدرا کو دیکھ کر کنتی اور سب رانیان خوش ہو گئین۔

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب ۷۰۔ ادھیائے

## اکھتروان ادھیائے

### پانچون پانڈون کے دروپدی سے پانچ پترونکا اور ابھمنو کا سوبھدرا سے پیدا ہونا

یشم پاین جی نے کہا کہ سری کرشن جی نے اپنے پتا بسدیو جی سے سب حال سوبھدرا اور ارجن کا برنن کرکے کہا
دونون ایک دوسرے کے روپ پر موہت ہو گئے تھے اب انکا بواہ شاستر انوسار ہونا چاہیئے بسدیو جی نے
بہت اچھا بہت سا سامان دھیز دے کر سری کرشن اور بلدیو جی کو اندرپرست بھیجا راجہ جدھشٹر ارجن
اپنے بھائیون سمیت اُنکے لینے کو گئے اور بہت آدرستکار سے ملکر بڑے جلوس سے سری کرشن اور بلدیو جی کو
ن لائے کرشن چندر جی نے بصلاح بلدیو جی سوبھدرا کا بواہ شاستر انوسار بدھی پوربک ارجن کے ساتھ کرایا
ہزار ہاتھی جنپر چاندی سونے کی عماری اور زربفت کی جھول بھتین اور اسیقدر گھوڑے زین اور کلغی سے آراستہ
دیکھ کر گندھرب دیش کے گھوڑے تجارے مان ہون اور بہت سی پالکی نالکی ہزارون داس داسی بڑا دھیز دیا
جی تو دوارکا کو بواہ ہونے کے پیچھے چلے گئے اور سری کرشن جی یہان پانڈون کے پاس رہے بشیم پاین جی نے
سوبھدرا سے ابھمنو پیدا ہوا یہ لڑکا بہت خوبصورت اور بڑا پراکرمی ہوا اسکا ذکر آگے آویگا راجہ جدھشٹر
ابھمنون کے پیدا ہونے کی خوشی مین بہت خیرات کی دس ہزار گائے برہمنون رشیون کو سنکلپ کرکے دیدین
ن نے شاستر اور شستر بدیا چھوٹی عمر مین ایسی سیکھ لی تھی کہ اُس وقت کوئی راجکمار اُسکی سمان خوبصورت
شستر بدیا کا جاننے والا نہین تھا پانچون پانڈون بلدیو جی اور سری کرشن جی کو ابھمنون بہت ہی پیارا تھا۔
سی کے پانچون پانڈون سے ایک ایک پتر پیدا ہوا اُنکا حال سناتا ہون کہ راجہ جدھشٹر سے پرتبندادر
ن سے ست سوم ارجن سے سرت کیرت نکل سے ستانیک اور سہدیو سے شرت کرما پانچ
ت خوبصورت پراکرمی دیوتاؤن کے سے پتر ہوئے۔ راجہ جدھشٹر نے اُنکو شاستر اور شستر بدیا خوب پڑھائی
ئی ابھمنون اور یہ پانچون پتر پانڈون کے مہابلی ہوئے ہین مہابھارت جدھ مین اِنکے بل اور پراکرم کا
برنن ہوگا۔

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب ۷۱۔ ادھیائے

(د بازی) مجھے اچھی آتی ہے راجاؤن کو اسکا کھیل پیارا ہوتا ہے یہی کام کرونگا اتنی بات سنکر ارجن اور
بھائی مُسکرائے بھیم سین نے کہا کہ ہان مہاراج بہت اچھا بچار کیا آپ پانسا کھیلنا بہت اچھّا جانتے
(بھیم سین نے مذاق کیا کہ راجہ جُدھشٹر تمار بازی مین اپنی سلطنت ہار چکے ہین) پھر راجہ جدھشٹر نے اپنے
یون سے پوچھا کہ تم کیا کروگے تو بھیم سین نے کہا کہ مجھے کھانا ہر طرح کا اچھا بنانا آتا ہے مین رسویہ برہمن
اور ملہ جدھ ارتھات کشتی لڑا کرونگا اور متوالے ہاتھیون اور سانڈون کو اپنے بس مین کر لیا کرون اپنا
بلو بتاونگا ارجُن نے کہا کہ مین استری رُوپ اپنا بنا کر ہاتھون مین کنگن اور گجرے سیس پر بینی (چوٹی)
کر گانے بجانے سے سارے رنواس اور راجا کو پرسن رکھونگا راجہ جُدھشٹر نے کہا کہ خوب گانڈیو دھنش
ری کو نپنسک نبکر رہنا ہی شوبھا دیگا پھر نکل اور سہدیو کی طرف دیکھ کر راجہ نے اُنسے پوچھا کہ تم اپنی
نکل نے کہا کہ مین اسو چکتسا (سالوتری کا کام) اچھی طرح جانتا ہون گھوڑون کا ادھکاری ہونگا سہدیو نے
مین گوال بنجاونگا گوؤن کی پریکشا اچھی جانتا ہون پھر راجہ جُدھشٹر نے رانی دروپدی سے کہا کہ ہے
پیاری تم برہم جونی سے پرگھٹ ہوئین ہزارون داسی تمھاری ٹہل کرتی تھین اب تم کیا کروگی دروپدی
کہ مین سیرندھری ارتھات رانیونکا سنگار کرنے والی کوش کرم ارتھات بالون کا سنگار اور آبھوشن
خوب جانتی ہون راجہ براٹ کے رنواس مین رانیون کے پاس رہ کر رانیون کو ایسا پرسن کرونگی
مجھے پران کی سمان رکھین گی جس استری کا مین اپنے ہاتھون سنگار کرون اُسکو پرپرش پراپت نہین
تا راجہ براٹ کے رنواس مین جاکر یہ کہونگی کہ رانی دروپدی کی پنج داسی تھی راجہ جُدھشٹر نے کہا کہ
لیان دروپنی تم بڑی چتر ہو تمھارے درشنون سے استریان پت برت دھرم دھارن کرنے والی ہوجاتی
اسی پرکار سے راجہ براٹ کے ہان رہنا کہ کوئی تمکو پہچان نہ لیوے۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے براٹ پرب پانڈونکا آپسمین صلاح کرنا کہ تیرھوان برس کس پرکار بتیت کرین پہلا ادھیاے

## دوسرا ادھیاے

### ...کرون کو دوارکا اور پنجاب کو روانہ کرکے دیوی کی استت کرکے اپنے نام کا تبدیل کرنا

شم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ جُدھشٹر نے اپنے بھائیون اور دھوم رشی پروہت سے
ح کر کے کہا کہ دھوم رشی مع سوت اور رسوئے برہمن کے راجہ دروپد کے ہان جاوین اور ہمارے اگن ہوتر
ین اور اندرسین آدک ہمارے سیوک رتھون کو لیکر دوارکا کو جاوین اور رانی دروپدی کی سب داسی
پنچال دیش کو پروہت کے ساتھ جاوین اور جب کوئی ہمارا حال پوچھے تو یہ سب نشچ کہدین کہ دویت
ے نہین معلوم پانڈو رانی سمیت کہان چلے گئے اُنکا کچھ پتہ نہین دھوم رشی نے کہا کہ ہے راجن مین
ے ہرست کی بات کہتا ہون جدپی آپ سب شاسترون کے گیاتا ہو تو بھی تمھارے بھائیون کو ان باتون کا
سے سننا جوگ ہے کہ جب راجہ کے پاس جاؤ تو پہلے دُوت بھیجکر خبر کرائے آگیا لیکر راجہ کے پاس جانا
ہے اور کوئی گُپت بات راجا کی پرگھٹ کرنی اوچت نہین ہے اور راجا کے پاس ایسے استھان پر جاکر

بیٹھنا چاہیئے جہان کوئی دشٹ اچاری پرش شنکا نہ کرنے پاوے اور بنا پوچھے راجہ کے کوئی بات سکو
نہ کہنی چاہیئے چُپ چاپ راجا کے پاس بیٹھکر اُسکی اوپاسنا کرنی چاہیئے راجہ لوگ مِتھیا بادیون کی نندا اور جھ
متریون کا اپمان بہو دھا (اکثر) کیا کرتے ہین گیانی پُرش راجہ کے محل مین رہنے والی استریون اور راج
پُرشون سے جنسے راجہ کا بیر بھاؤ یا دویش ہو اُنسے متر تا نہین کیا کرتے ہین اور جس بات سے راجا پرس
ہو وہی کام سمے انوسار بُدھی اور چترائی سے کرنا جوگ ہے اور جسمین سوامی کا ہِت ہووے وہی بات
مناسب ہے اور جس کام پہ راجہ مقرر کر دیوے اُس کام کو بہت ساؤدھانی سے کرے راجاؤن کے آ
تھوکنا۔ بہت ہنسنا۔ پادنا۔ ڈکار لینا۔ اوچت نہین جو کوئی ہنسا وے تو آہستہ سے ہنسنا اوچت ہے ا
منتری راجہ کو ڈنڈ دلانے کی صلاح دے تو اُسکے شترو بہت ہو جاتے ہین اُسکا وہان رہنا کٹھن ہو جا
جو کوئی بلوان۔ سوربیر۔ گنی۔ ستبادی۔ جیتندری راجہ کی بڑائی آگے پیچھے کرنیوالا ہو وہی راجہ کو
ہوتا ہے جب راجہ کسی دوسرے آدمی کو کام کے لیئے بُلاوے تو آپ کہے کیا آگیا ہے اور پرسن چت اُس
کو پورا کر دیوے راجہ کا دھن کسی کام کے اوپر مقرر ہو کر نہ کھاوے اور نہ اپنی جان مین دوسرے کو کھا
وے نہین تو معلوم ہونے پر یقیناً وہ دھن کھانے والا مارا جاویگا اور جسکو دھن کھانا دوسرے کا معلوم
وہ راجہ کی تاڑنا سے نہین بچے گا کہ اُسنے اپنی جان مین کیون ایسا کرنے دیا لوبھ اور استری اور پتر کے مو
چھوڑ کر راجا کی آگیا کو کرے اور کسی پرکار کا ابھمان نہ کرے۔ راجا جُدھشٹر نے یہ اُپدیش سُنکر دھوم رشی سے
کہ آپ نے ویسا ہی اُپدیش کیا جیسا کہ بدُرجی یا ماتا کنتی ہمکو دیا کرتی ہے اب آپ آشیرواد دیکر پدھارین
دھوم رشی راجہ درپد کے ہان سے چلے اور نوکرون کو رتھ سمیت دوارکا بھیجا اور پانچون بھائی دروپدی سم
راجہ براٹ کے نگر کے سمیپ پہونچے ارجن کی اچھا انوسار وہ گانڈیو دھنش اور اپنے اپنے دھنش اور گر
آدک سب شستر نگر کے باہر مسان بھوم کے نکٹ بڑی جھونکر کے برکش کے اوپر چھپا کر رکھدیے اور مسان کا
ایک مرتک شریر ہتھیارون کے نیچے رکھدیا کہ لوگ اُس سے دور رہین اور اُس دیوی کا دھیان کیا جو
کے کُل مین جسودھاجی کے گربھ سے اُتپن ہوئی اور دیوتاؤن کی سہاے کرنے والی داناؤن کے مارنے
باسدیوجی کی بہن ہے پھر نگر مین پرویش کرنے سے پہلے جُدھشٹر نے اپنا نام جے رشی اور بھیم کا جینت ا
بجے نکل کا جیت سین اور سہدیو کا جیبہ بل نام رکھا۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے براٹ پرب دیوی استت اور نام کرن دوسرا ادھیاے

## تیسرا ادھیاے

### پانڈوؤن کا راجہ براٹ کے پاس جانا اور طرح طرح کے بھیس دھارن کرکے آدرشکار ہے

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ جُدھشٹر نے تینون لوکون کی ایشوری دُرگا مہارانی
طرح استت کی کہ مین اُس مہامایا منگل کرنے والی آنند دینے والی کُل کی بڑھانے والی بھگتون کی رکشا کر
میکھاسُر ادک رکت بیج (جنکے بدن سے قطرہ خون گرنے سے ہزارون راچھس پیدا ہون) دانوؤن کی ناش

ماتا کو نمسکار کرتا ہون جسنے نند گوپ کے کُل مین جسودھا جی کے گربھ سے اُتپن ہو کر شلا پر ٹپکنے کے سمے
کے ہاتھ سے چھوٹ کر آکاش مین جا اپنا رُوپ پرگھٹ کیا اور راجہ کنس کو بھی مان کیا کہ تیرا مارنے والا
مین اُتپن ہو گیا اُسکے ہاتھ سے تو مارا جاوے گا باسدیو بھگوان ارتھات سری کرشن چندر جی کی بہن
مالا بازو بند کرن پھول مکٹ آدک بھوشن دھارن کرنے والی دِب بستر پہنے والی برہما رُوپا بشنو رُوپا
رُدرپا (ارتھات سری کرشن جی کی سمان شیام سندر رُوپ والی) لکشمی کے سمان آکاش مین بچرنے
ستریون مین سترومنی دیوتاؤن سے پوجیہ سُرگ کی پوتر کرنے والی بردینے والی سنگرام مین بجے دینے والی
گرپربت پر نواس کرنے والی تمکو بارم بار نمسکار کرتا ہون اپنے راج سے بھرشٹ ہو کر تمھاری شرن آیا ہون
رکشا کرو۔ اس استت کے کرنے سے دُرگا مہارانی نے پانڈون کو درشن دیکر کہا کہ ہے جدھشٹر تمھاری
کورونکو پرھنش کرکے تم راج کروگے۔ براٹ نگر مین کوئی تمکو پہچان نہین سکے گا تو نربھے ہو کر راجہ
کے ہان جا۔ یہ سُنکر راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائیون نے دُرگا جی کی ڈنڈوت کی اور بہت پرسن ہوئے
انتردھیان ہو گئین راجہ جدھشٹر (بیڈر ویہ من یعنی لعل تیلگون کے سمان نیلے سُنہرے پانسے) بستر مین
کانکھ مین داب کر راجہ براٹ کی سبھا کی طرف روانہ ہوا اور راج سبھا کے دوارپر خبر کرکے سبھا مین
سمان چلا گیا دیکھا کہ راجہ براٹ منتریون۔ برہمنون۔ بید پاٹھی اور سجن ست پُرشون کے مدھ مین سنگھاسن
مان ہین راجہ جدھشٹر کو دیکھ کر راجہ نے اپنے من ہی من مین بچار کیا کہ یہ دھرماتما پورن چندرمان سمان
ری شیل وان کون میری سبھا مین آتا ہے پھر اپنے منتریون کی طرف دیکھ کر کہا کہ یہ پُرش برہمن ہے
پورن پرتھی کا سوامی چکرورتی کے لکشن رکھنے والا اکیلا بنا سیوکون کے کون آتا ہے ابھی راجہ کے
جدھشٹر کو دیکھ ہی رہے تھے کہ راجہ جدھشٹر نے راجہ براٹ سے یہ بچن کہا کہ ہے سمراٹ آپ کی جے ہو مین
ہون میرا دھن نشٹ ہو گیا جیوکا کے کارن آپ کے پاس آیا ہون راجہ براٹ نے کہا کہ آپ کا
ہو آپ کس دیش اور نگر سے آتے ہین مجھے تمھارے مکھار بند کی شوبھا کو دیکھ کر آشچرج ہوتا ہے کہ
بنا نوکر چاکرون کے اور بنا کسی سواری کے کیونکر پیادہ پھرتے ہو آپ کا نام اور گوتر کیا ہے تب راجہ
نے آشیرواد دیکر کہا کہ پورب کال مین راجہ جدھشٹر کا سکھا تھا بیاگھر پد برہمن کنک میرا نام ہے
ملنا اچھا جانتا ہون راجہ براٹ نے کہا کہ بہت اچھا میرے پاس نواس کیجیے یہ راج آپ کا ہے مجھکو
جانکر میرا گھر پوتر کیجیے سب پرکار کی سواریان موجود ہین اُنپر سوار ہوا کرین اور میرے ساتھ
اندر نواس اور باہر دربار کے آنے جانے مین آپ کو کوئی روک نہین ہے اپنے منتریون کو حکم
نے کہا کہ کنک جی کی آگیا انوسار کام کرو جو کوئی اُنکی آگیا نہ مانے گا وہ ڈنڈ پاوے گا پھر کنک سے
منش نوکری کے کارن میرے پاس آوین آپ اُنکے لیے مجھ سے کہا کرین جیسی تمھاری اچھا ہو گی
کام دونگا بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجن راجہ براٹ نے بنا جانے پہچانے راجہ جدھشٹر کے
آدر ستکار کرکے پرسن چت اپنے پاس منتری بنا رکھا۔ تھوڑی دیر پیچھے پراکرمی بلوان بھیم سین ہاتھ
اور کرچھی لیے ہوئے راجہ نے کالے کپڑے پہنے بہت رشٹ پشٹ بلوان دیکھ کر اُنسے پوچھا کہ

تمھارا سا تیج مین نے آجتک کسی مین نہین دیکھا تم کون ہو اور کہان سے آئے کیا اچھا ہے کیا آپ کوئی
ہو یا کنھر گندھرپ ہو بھیم سین نے کہا کہ ہے راجن مین بلونامی راجہ جدھشٹر کا رسوئیہ ہون بہت پرکار کے
بھوجن بنانے جانتا ہون راجہ نے کہا کہ مجھکو پرتیت نہین ہوتی تمھارے نکھار بند سے ایسا پرتیت ہوتا ہے
اندر ہو یا پرتھی کے پراکرمی راجا ہو بھیم سین نے کہا کہ مہاراج مین کسی دیش کا نریش نہین راجہ جدھشٹر مجھکو بہت
پریت سے اپنے پاس رکھا کرتے تھے اور انیک پرکار کے بھوجن نت پرت مجھ سے بنوایا کرتے تھے اسکے اپرانت
ایسا بلوان ہون کہ ہاتھی اور سنگھ سے لڑا کرتا ہون راجہ نے کہا کہ بہت اچھا آپ ہمارے لیے رسوئی بنایا کرین اور جو
ہماری رسوئی کے استھان مین ہین تمھاری سیوا مین رہینگے بیشم پاین جی نے کہا کہ اسکے پیچھے رانی دروپدی نے
لمبے لمبے بالونکی بینی بنا کر اسکو گپت کر لیا میلے سے بستر دھارن کرکے راجا محلون کے نیچے گئی استری پرش اسکا روپ
دیکھ کر کہنے لگے کہ تم کون ہو اور کس دیش سے آئی ہو دروپدی نے کہا کہ مین راجاؤنکے رنواس مین رہنے والی رانیو
کا من سیرندھری کا کام کرتی ہون ارتھات انکو اشنان کرا کر سنگار کرتی اور بھوشن بستر پہنایا کرتی ہون اسکے روپ
دیکھ کر رنواس مین کسی نے خبر کر دی راجہ براٹ کی رانی کیکئی آپ محل کے اوپر آئین اور اسکے روپ کو دیکھکر اپنی داسیوں
بھیجا وہ آکر اپنے ساتھ رنواس مین لے گئین راجہ کا سارا رنواس دروپدی کے روپ کو دیکھکر موہت ہو گیا ایسا روپ
پہلے کبھی کسی استری کا نہین دیکھا تھا رانی کیکئی جسکا نام سودیشنا تھا بولی کہ ہے سندری تم کون ہو اور کیسے
یہان آئی ہو دروپدی نے کہا کہ مہارانی مین سیرندھری (مشاطہ) ہون رانیون کا بناؤ خوب کیا کرتی
رانی سودیشنا نے کہا کہ تم داسی تو نہین معلوم ہوتی ہو کنتو رانیون سے ادھک تمھارا روپ اور شریر
یدیا دھری گندھرپی یا اپسراؤن مین سے مسرکیشی پنڈریکا مالنی مینکا رنبھا ہو سچ کہو کون ہو دروپدی نے
کہ مین ان مین سے کوئی بھی نہین ہون تمھاری داسی ہون اشنان کراؤن اچھے بستر پہناؤن ابھوشن
انگ پرت بنا کر پہناؤن پھولون کے گہنے سندر سندر بنا کر پہناؤن۔ مین اب تک دو جگہ رہی ہون ا
سری کرشن مہاراج کی پٹ رانی ست بھامان جی کے پاس دوسری دفعہ مہارانی دروپدی کے پاس۔ ا
بھوجن بستر اچھا انوسار ملتا ہے وہان رہتی ہون پانون نہین دھوؤنگی اور نہ جھوٹن اٹھاؤنگی رانی
نے کہا کہ ہم تمسے ایسا داسی کرم نہین کراوینگے پرنت مجھکو بڑا بھاری سوچ یہ ہے کہ تمھارے سروپ کو د
راجا کہین موہت نہ ہو جاوین پھر مجھکو بھول جاوینگے تمکو پیار کرنے لگین گے تمھارے سندر منوہر روپ
دیکھ کر سب تمکو ہی دیکھ رہے ہین دروپدی نے کہا کہ ہے مہارانی میرے پانچ پت گندھرپ ہین وہ گپت
سے میری رکشا کرتے ہین جو کوئی بری درشٹ سے دیکھے اتھوا مجھے ستاوے تو وہ پانچون گندھرپ اسکو
اسکو دوسرے لوک مین پہونچا دین اور کوئی پرش میرا پت برت دھرم ہٹانے جوگ نہین ہے مین اپنے
دھرم پر آرڈھہ ہون یہ بات سنکر رانی سودیشنا نے کہا کہ ہے سوکھی جیسی تمھاری مورت منوہر ہے و
تمھاری باتین من کو ہرنے والی ہین تم میرے پاس رہو کوئی بری درشٹ سے تمکو نہین دیکھے گا بیشم پاین
کہا کہ رانی دروپدی سیرندھری بنکر رانی سودیشنا کے پاس رہنے لگی اسکے پیچھے سہدیو گوپال کا روپ
راجا کے محل کے نیچے گوشالہ کے پاس جا کر کھڑے ہوئے راجا براٹ نے انکا سندر بھیکھ دیکھ کر بلایا اور

ے تات تم کون ہو کس دیش سے یہان آئے اور کیا چاہتے ہو سہدیو نے کہا کہ ہے راجن مین پانڈؤن کا
یا ہون اریشٹ نیمی بیش (بنیا) ہون گئوا ور بچھڑون کی پریکشا اچھی جانتا ہون پانڈو تو نہین معلوم کہان جاکر
ہو گئے ہین تمھارے پاس آیا ہون راجا براٹ نے کہا کہ تم تو کشتری پرتیت ہوتے ہو چکرورتی راجاؤن
لکشن سب تم مین پائے جاتے ہین اتھوا تیجسوی برہمن پرتیت ہوتے ہو سہدیو نے کہا کہ مین برہمن اتھوا
تری نہین ہون بیش ہون گائے بیلون کے روگ جانتا ہون انکا اُپائے خوب جانتا ہون راجا نے
کہ تم بیتن (تنخواہ) کیا لوگے سہدیو نے کہا کہ راجہ جدھشٹر کی گئوشالا مین سو سو گائے بیلون کے
رہ لاکھ برگ تھے سب میرے سپرد تھے میرا نام تنت پال ہے گائے بیلون کی پہچان مجھے بہت
ہے پانڈون نے مجھے بڑے آدر ستکار سے رکھا بہت کچھ درب مجھکو وہان سے ملتا تھا آپ کی جو اچھا ہو
دنیا گذارہ کرنا ہے۔ راجہ نے کہا کہ بہت اچھا ساری گئوشالہ ہماری تمھارے آدھین ہے کی جسمین
لکش پشو پال اسوقت موجود ہین میری گئوشالہ تم اپنی سمجھو اسکے پیچھے مہا پراکرمی اندر کا پتر پانڈو
ن اپنے لمبے لمبے باہون کو پھیلا کر ہاتھون مین کنگن اور آرسی استریونکا النکار بنا کر راجہ کے سمیپ گیا راجہ
ٹ نے اسکو دیکھ کر اپنے منتریون سے پوچھا کہ ہے منتریون یہ پرتاپی پُرش استری رُوپ مین کون آتا
منتریون نے کہا کہ مہاراج اس سے پہلے ہمنے اسکو نہین دیکھا نہین معلوم کون ہے راجہ براٹ نے
ارجن سے پوچھا کہ تم کون ہو کہان سے آئے ہو تم مہا پراکرمی پرتیت ہوتے ہو تمھارا سا رُوپ ہمنے
کبھی نہین دیکھا تمھارا شریر پرم سُندر پراکرم سنجکت اور بپریت بھیکھ دیکھ کر مجھے اسچرج ہوتا ہے کانون مین
رے کُنڈل اور ہاتھون مین کنگن ہین تمھارے سروپ کو دیکھ کر مجھکو پریت پرگھٹ ہوئی مین نے چرکال
ج کیا اب مین نارائن سُمرن کرونگا یہ راج اپنا سمجھکر تم انگیکار کرو ارجن نے کہا کہ مہاراج مین تو ناچنا گانا
نا ہون مین اپنی بتھا کیا برنن کرون وہ شوک بڑھانے والی ہے میرا نام برہنلا ماتا پتا سے رہت اپنا گذارہ
نے آیا ہون راجا نے کہا کہ میرے رنواس مین رہ کر کنیاؤن کو ناچنا گانا سکھایا کرو جدپی یہ کام تمھارے
ب نہین جانتا ہون اسکے بعد ناچنے گانے کی پریکشا اور استریون کے دوارا کلیو ہونے کی پریکشا کر کے
تری کی صلاح لیکر اپنی پُتری کو گانا ناچنا سکھانے کے لیئے رنواس مین بھیجدیا اور برہنلا نے اپنے ناچنے
نے اور کتھا کشن سے سب استریون اور راجکماری اُترا راج پُتری اور اُسکے سنگ کی سکھی سہیلیون کو ایسا موہ لیا کہ
اسکو پیار کرنے لگین بیشم پاین جی نے کہا کہ سب سے پیچھے نکل بھی راجہ براٹ کے سامنے گئے اُن کا
بھت رُوپ دیکھ کر راجا اور اُسکے منتری اُسکو بغور دیکھنے لگے اور نکل راج دربار کے گھوڑونکو بہت اچھی
دیکھتا بھالتا ہوا اندر پہونچا راجہ نے جانا کہ یہ پُرش گھوڑون کی طرف ٹکٹکی لگا کر دیکھتا آتا ہے ضرور
ڑون کی نسل کو پہچاننے والا ہے نکل نے راجہ کے سمیپ پہونچکر بنتی کر کے کہا کہ مہاراج کی جے ہو مین
وتبدیا مین نپُن (چتر) راجاؤن کا سمتی اور گھوڑون کا سوت ہون۔ مہاراج کے پاس آیا ہون یہ سنکر راجہ
ٹ نے پوچھا کہ تم کون ہو کہان سے آئے ہو کیا نام ہے نکل نے کہا کہ پانڈون مین بڑے راجہ جدھشٹر کا
ت گھوڑون کے ادھکار پر تھا سب لوگ مجھکو گرنتھک نام سے پکارتے تھے راجہ براٹ نے کہا کہ بہت

اچھا تم ہمارے گھوڑونکو اپنا سمجھ کر سب کی دیکھ بھال کرو تمھارا روپ دیکھ کریہ پرتیت ہوتا ہے کہ تم راجا دیکھا تو مانو راجہ جدھشٹر کے درشن ہوے پرنت تم آپ گھوڑون کا ادھکار چاہتے ہو اسلیے تم ہمارے اشونیت ہو کر رہو بیشم پاین جی نے کہا کہ اس پرکار پانچو پانڈو دروپدی سمیت راجہ براٹ کے ہان جا کر گ نواس کرنے لگے۔

بھجن

چکرورتی مہاراج جدھشٹر بشنم انگ لائی بھاو نی اتی بلوان کرو کوئی لاکھون جت
भावे अति बलवान करो कोई लाखों चतुराई वर्त्ती महाराज युधिष्ठर भस्म अंगलाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

بارہ برس بن ماہین کیو تپ شو بھا مکھ چھائی آیو تیرھوان برس گپت بن مین رہین سب بھ
आयो तेरवां बर्ष गुप्त बनमें रहें सब भाई ह बर्ष बन माहिं कियोतपशोभामुखछाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کین برہمن بھیکھ جدھشٹر تلک سیس لائی پانسے لیے دبائے کانکھ مین بھوپ سبھا
पांसेलिये दबाय कांखमें भूप सभा जाई। ब्रह्मन भेष युधिष्ठर तिलक सीसलाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई ॥

دی اسیس تن جاے بھوپ تب بولے ہرکھائی چکرورتی کے چنھ بپر تم کہان بسو بھ
चक्रवर्ती के चिह्न बिप्र तुमकहांबसो भाई शीसतिनजाय भूपतबबोले हरखाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई ॥

دیکھ تمھارو روپ بپر مم ہردے پریت چھائی (برہمن ۱۲) کنک ہمارو نام کرم گت لائی بریا
कंक हमारोनामकरम गति लाई बरयाई। तुम्हारो रूपबिप्रमम हृदय प्रीत छाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کہین نرپت تم رہو بھون مم آنند سکھ پائی (راجا ۱۲) (ہمارے) (محل مین رہو ۱۲) جان آپنو گیہہ رہو یہان پر مدت ہرکھ
जान आपनो गेह रहो यहां प्रमुदित हरखाई नृपति तुमरहोभवनममआनंदसुखपाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…سبھا گئے بھیم سنگھ سم کرچھی کر لائی
(شیر کے مانند ۱۲ ۔ ہاتھ میں کرچھی لیے ہوئے ۱۲)
دیکھ مہا نردھیر راؤ تب بولے مسکائی

राजसभा गये भीमसिंह सम कर छीकर लाई
देखि महान धीर राव तब बोले मुसका…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…م تات کہاں تے آئے اندر جکشش رائی
(اندر ہوا جکشوں کے راجہ ہو ۱۲)
بلو نام ملّہ ہم جودھا موہے بل اودھکائی

कोतुम तात कहां ते आये इन्द्र यक्ष राई ॥
बल्लव नाम मल्ल हम योधा मोहे बल अ…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…ن رسوئی بیدھ بھانت سون بنجن سکھدائی
کہیں براٹ مم بھون رہو تم آنند انومائی

करूं रसोई विविध भांत सों बिं जन सुखदाई
कहैं बराट मम भवन रहो तुम आनंद अनु…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…رجن گئے روپ تریا کر مہندی کر لائی
کنگن آرسی ہاتھ نام نج برہنلا بتلائی

पुनि अर्जुन गये रूप त्रिया कर मेंहदी कर लाई
कंगन आरसि हाथ नाम निज ब्रहन्नला बत…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…روپ بپریت بھیکھ بہوا چرج اودھکائی
(شکل کے خلاف بھیک دے گیا ۱۲)
دیہو سیکھ مم پتری اوترا رہو بھون جائی
(تعلیم ۱۲)

देख रूप वि[illegible]त भेष भयो अचरज अधिकाई
देउ सीख मम पुत्री उत्तरा रहो भवन जा…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…پدی گئی رنواس روپ لکھ رانی ہرکھائی
مانو رنبھا آئی سُرگ سون کی لکشمین آئی

द्रोपदी गई रनवास रूप लख रानी हरखाई
मानहुँ रंभा आई स्वर्ग सों को लक्ष्मी आ…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

…چھین نار سب نام دروپدی بولی سکچائی
داسی دروپدی کیری سیرندھری کہیں موہے مائی

पूछैं नारि सब नाम द्रोपदी बोली सकुचाई
दासी द्रोपदी केरी सेरन्ध्री कहें मोहे मा…

کرو کوئی لاکھوں چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

دیکھو انوپم روپ کیکئی رانی ہر کھائی
رہو بھون مم پاس پریت سون سب کو سکھدائی

अनूपम रूप केकई रानी ह र्षाई ॥
रहो भवन मम पास प्रीत सों सबको सुखदाई ॥

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

گئے سبھا سہدیو راؤ لکھ بولے سرنائی
تنت پال مم نام چکتسا گئودن ادھکائی

सभा सहदेव राव लख बोले सिर नाई ॥
तंतपाल मम नाम चिकित्सा गौवन अधिकाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

بلیش نہین تم کستری جان پڑو موہے اچرج بھائی
رہو بھون گؤ شالا ماہین سب کے سکھدائی

। नहीं तुम क्षत्री जान परो मोहे अचरज भाई
रहो भवन गऊ शाला माहीं सबके सुखदाई ॥

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

گئے نکل دربار نام نج گرنتھک بتلائی
اسو پریکشا جانو راؤ کے یہان رہو بھائی

। नकुल दरबार नाम निज ग्रंथक बतलाई
अश्वपरीक्षा जानू राव के हय हां रहो भाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کیو جدھشٹر جگ راجسو راجن سرنائی
چکروری کیو راج آج سوئی منتری بنے جائی

यो युधिष्ठिर यज्ञ राजसू राजन सिर नाई ।
चक्रवर्ती कियो राज आज सोई मंत्री बने जाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کرے رنک کو راؤ راؤ کو رنک کرے بھائی
ہے سری رام تمھاری مہمان کون سکے گائی

रंक को राव राव को रंक करे भाई ॥
हे श्रीराम तुम्हारी महिमा कौन सके गाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

اتی سری رام کرت مہابھارتی براٹ پرب پانڈو کا راجہ براٹ کی سبھا مین گپت روپ سے جانا تیسرا ادھیائے

## چوتھا ادھیائے

جیموت مل سے بلو (بھیم سین) کا مل جدھ ہونا اور بھیم سین کا کشتی جیتنا اور رانی درو پدی
سروپ پر کیچک سینا پتی کا اشکت ہونا درو پدی کا اسکو سمجھانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجن پانچون پانڈو رانی درو پدی سمیت اس پرکار راجہ براٹ کے

ت رہنے لگے اور اپنی سیوا سے پانڈون نے راجہ اور اُسکے رنواس کو پرسن کر لیا رانی درودپدی نے سودیشنا
ے آد لیکر سب استریون کو اپنی سیوا کے بس مین کر لیا براٹ نگر مین رہتے ہوئے چار مہینے گذرے تھے کہ برہموتسو
بہت مل (پہلوان) چارون طرف سے آنکر جمع ہوئے اُن مین جیموت نام ایک پہلوان بہت لمبا چوڑا دیولی
ن آیا کوئی مل اُس سے کشتی کے لیئے مقابل نہ ہوا تب راجہ براٹ نے بلو (بھیم سین) کو دنگل مین بلا کر کہا کہ
جیموت سے کشتی لڑو بلو نے لنگوٹا باندھا اور راجا کی آگیا انوسار جیموت سے کشتی لڑنے کو ہاتھ ملائے اور آپس مین
ـنے دوسرے کو پچھاڑنے کے لیئے داؤ پیچ کیئے جنکا نام یہان لکھا جاتا ہے کرت پیچ کسی انگ کو زور سے
نا پرتکرت پیچ دوسرے کی زد سے اپنے جسم کو بچانا سنپات پیچ دوسرے کے جسم کو رگڑنا او دھوت پیچ
ات پیچ سے الگ ہو جانا پرماتھ پیچ زمین پر گرا کر گھسیٹے دینا ادنمتھ اُٹھا کر جسم کو ہاتھون سے متھنا۔
ین پیچ دوسرے کو یکایک اڑنگا مار کر گرا دینا مشٹ پرہار پیچ دونون ہاتھ کی مٹھی چھاتی اور پیٹھ پر مارنا
سود بھوت لیھنون پیچ اوندھے منھ شترو کندھے پر سے گھما کر زمین پر ٹپکنا ہاتھ سے طمانچہ اور لات مارنا اینک
لیے کبھی ایک دوسرے کے ٹکر مارتا کبھی دھکا دیکر پیچھے ہٹاتا بہت دیر تک ملہ جدھ ہوا آخر بھیم سین بلی نے
ت کو اُٹھا کر زمین پر دے مارا کہ وہ مر گیا بلو کی سب تعریف کرنے لگے راجہ جی نے بہت انعام دیا جب کوئی شخص
ساتھ ملہ جدھ نہین کر سکا تو بیا گھر (بگھیلا) اور سنگھ (شیر) اور ہاتھی سے کشتی کر کے راجہ اور رنواس کو
ن کرتا تھا اور بھائی بھی راجہ براٹ کو پرسن کر کے انعام لیتے تھے سب آپس مین تقسیم کر کے گپت رہنے کا برس
ـ کرتے تھے جب دس مہینے انکو براٹ نگر مین رہتے بیت ہو گئے تب کیچک راجہ براٹ کا سالا اور سیناپت
مین متوالا درودپدی دیو کنیا ان کو اپنی بہن رانی سودیشنا کے پاس دیکھ کر کام بس ہو گیا اور اپنے من مین
ـے لگا کہ آجتک ایسی استری مین نے کبھی نہین دیکھی جیسی یہ سیرندھری ہے۔ نہین معلوم یہ کون ہے اور کسکی
ـہے اسکو دیکھ کر رشی منی بھی اپنی سمادھ کو بھول جاوین نش کی کیا سامرتھ ہے کہ اسکو دیکھ کر موہت نہ
وے۔ ہے راجہ جنمے جے مہارانی کے روپ پر راجہ کیچک آشکت ہو کر سودیشنا سے ہنسکر کہنے لگا کہ ہے
یہ شبھ استری منوہر روپ والی کون ہے اور کب سے تمھارے پاس آئی ہے مین نے اسکو پہلے نہین دیکھا
ـنون کے بان سے مین گھایل ہو گیا ہون اسکے منوہر روپ نے مجھے اپنے بس کر لیا ہے کوئی اُپاے
ـر جو میری کامنا پوری ہو مجھکو بڑا اچرج ہے کہ ایسی سندر اپسرا تمھاری داسی ہو کر رہتی ہے یہ امول
ـر راجاؤن کے جوگ ہے جو یہ استری مجھے انگیکار کرے تو سب رانیون مین اسکو پٹ رانی بنا کر رکھون
ـب سودیشنا سے اگیا لیکر موہ مین آشکت رانی درودپدی کے پاس جا کر کہنے لگا کہ ہے کمل لوچن ہے کلیانی
ـن ہو اور کہان سے آئی ہو تمھارا سا روپ مین نے مانشی استریون مین آجتک نہین دیکھا کیا تم کمل سے
ہونے والی لکشمین ہو اتھوا اندر لوک کی کوئی اپسرا ہو میرا من تمکو دیکھ کر آشکت ہو گیا تم ایسی سرویوان
سیرندھری کرم کو کرتی ہو جو تمھارے جوگ نہین ہے۔ تم مجھے انگیکار کرو اور امول بھوشن اور بستر رتنون
او بہبدھ پرکار کے بھوشن اپنے سندر انگ پر سجاؤ اور میری پٹ رانی ہو کر رہو تم براسی کرم چھوڑ دو مین
ـب رانیون سے ادھک تمکو رکھونگا اور سیکڑون داس اور داسی تمھاری ٹہل مین رکھونگا۔ یہ سنکر

دروپدی نے کہاکہ ہے کیچک تمکو ایسا کہنا جوگ نہین ہے دھرم کو بچار وجس سے تمھارا کلیان ہو پرائی استری ک
کسی اوستھا مین گرہن کرنے کا بچار مت کرو ست پُرش بُرے کامون سے دُور رہتے ہین جو منش موہ کے کارن
پرائی بہو بیٹیون کو بُری درشٹ سے دیکھتے ہین اُنکا سنسار مین بڑا اپجش ہوتا ہے وہ جلدی مر جاتے ہین
بیشم پاین جی نے کہاکہ دُراتما کیچک بولا کہ ہے برآننے (سندر مکھ والی) مین تیرے کارن جان دینے کو مو
ہون تم مجھکو ایسا اُتر مت دو نہین تو تم پچھتاؤ گی مین سمپورن راج کا سوامی ہون اور سنسار مین میری برابر سُور
اور پراکرمی کوئی نہین ہے میرا روپ اور جوبن سو بھاگ دیکھو اور میرے ساتھ بھوگ بھوگو میرے سمان دو
پُرش نہین پاؤ گی تمھاری اوستھا جیسی نوین ہے ویسی ہی میری اوستھا کام کلول کی آدھکاری ہے تم داسی کر
چھوڑو اور میرے ساتھ سارے راج کے سوامنی ہو جاؤ پھر دروپدی نے کہاکہ ہے سوت پتر تم میرے او
موہت مت ہو کیون اپنا جیون تیاگتے ہو مین پانچ گندھرپون سے رکشا کی ہوئی ہون جو کوئی مجھے بُری نگ
سے دیکھتا ہے وہ گندھرپ اسکو بیڑا پہونچاتے ہین تم مجھکو نہین پا سکتے ہو اس اچھا کو تیاگ دو میرے چاہنے
پُرش کو وہ گندھرپ پرتھی آکاش پاتال کسی استھان پر جیتا نہین چھوڑتے اسلیئے تم اپنی موت کو نیوتا مت د

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب کیچک اور دروپدی باد چوتھا آدھیا

## پانچوان آدھیاے

### کیچک اور دروپدی کا باد سبھا مین کیچک کا دروپدی کے لات مارنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہاکہ کیچک دروپدی کے پاس سے نراس ہو چلا آیا اور اپنی بہن۔
پاس جاکر کہنے لگا کہ ہے کیکئی کوئی ایسا جتن کرو جس سے مین اس استری کو پا سکون نہین تو میرا جینا نہین ہ
اور یہ بات تمھارے ہاتھ ہے رانی نے پہلے تو بھائی کو سمجھایا کہ راجاؤ نکو پرائی بہو بیٹیون کا بُری نگاہ سے دی
انوچت کرم ہے بڑے بڑے بلوان راون جیسے سُورما استریون کی چاہ مین کنبے سمیت مارے گئے تم ا
سیرندھری کی دھن چھوڑ دو ایسا نہ ہو کہ اُسکے رکھوالے گندھرپ تمکو دکھ دین پھر جب دیکھا کہ بھائی کسی طر
نہین مانتا تو اُسکے موہ سے کہاکہ اچھا اب کے پرب پر تو مجھے بلا وا بھیجدیجیو مین تیرے پاس کسی بہانہ سے ا
بھیج دونگی تو منا لیجیو شاید مان جاوے یہ سُنکر کیچک کے ذرا جان مین جان آئی اور پرب یعنی پربھی کے آ
اُسنے بہت پرکار کے بنجن بنوائے اور طرح طرح کی مدھرا کھچوائین۔ رانی نے کہاکہ ہے سُندری تم ہمارے بھا
پاس جاکر تھوڑی سی سُرا لے آؤ مجھے بہت پیاس لگی ہے دروپدی نے کہاکہ آپ کو پرتیت ہے کہ وہ کام
مجھے تکلیف دیگا آپ کسی اور داسی کو بھیجکر منگا لیں رانی نے کہاکہ تم یہ پاتر ڈھکنے سمیت کیچک کے پاس
میری بھیجی ہوئی جانکر تمسے کوئی بات اُپکار کی نہین کریگا اس سے دروپدی من مین ڈری اور رانی سے پات
ایکانت استھان مین بیٹھکر سورج نارایَن کی اُپاسنا کرنے لگی کہ اس آپت کے سمے تم میری رکشا کرو جو مین
کامی کے پاس جاؤنگی ضرور وہ مجھکو ابلا جان پکڑلیگا پھر مین کیا کرونگی آپ میری رکشا کرو سورج نارایَن
دروپدی کے سنکٹ نوارن کرنے کے کارن ایک راکھشس کو ساتھ کردیا جو کسی منش کو سوائے دروپدی

طرنہ آتا تھا دروپدی وہ پیالہ رانی کا دیا ہوا لیکر ڈرتی اور کانپتی کیچک کے پاس گئی اور رانی نے جو کہا تھا وہ
چک سے کہکر پیالہ اُسکے سامنے رکھدیا کیچک دروپدی کی صورت دیکھکر بہت پرسن چت اُٹھا اور یہ کہنے لگا
ہے سندر کیس والی من ہرنے والی تمہارا آنا شبھ ہو بہت اچھے سمے آئین آج کی راتری کام کلول مین بڑے
ند سے بتیت ہوگی مین نے تمہارے لیے بہت عمدہ پوشاک اور قیمتی زیور بنوائے ہین انکو پہنو اور مدھ مادھوی
ن کرکے پرسن چت میرے پاس بیٹھکر بدھ پرکار کی پھول مالا اور گجرے پہنو اور آنند منود کی باتین کرو دروپدی
کہا کہ رانی جی نے مجھسے کہدیا ہے کہ پیالہ مین مدھ لیکر جلدی آجاؤ مجھے پیاس بہت لگی ہے وہ راہ دیکھ
ی ہین کیچک نے کہا کہ ہے من کو آنند دینے والی تمہاری ہزارون داسی یہان موجود ہین مین مدھ اُن مین
کسی کے ہاتھ بھیجدونگا تم یہان ٹھہرو یہ کہکر کیچک نے کام مین انمت ہوکر دروپدی کا دایان ہاتھ پکڑلیا
وپدی نے کانپتے ہوے یہ کہا کہ جس طرح مین نے پرائے پرش کو کبھی من سے نہین چاہا اسی طرح مین تمکو اپراپت
ن اربھات تم مجھکو نہین پاسکو گے کیون اپنی کھینچا تانی کراتے ہو مجھ سے الگ رہو کیچک نے ہاتھ چھوڑکر
ٹہ دروپدی کا پکڑلیا اور کہا کہ ہے چندرمان سمان مکھ والی تیرے مکھ چندرمان پر میرے نیتر چکور وت آشکت
تم میرے کام اگنی کو شانت کرو دروپدی نے جھنجھلا کر کہا کہ چل پرے ہٹ اور ایسا دھکا دیا کہ کیچک سا
رمی اور بلوان ایسا دھم سے گر پڑا جیسا جڑ کٹا درخت گر پڑتا ہے پھر وہان سے گھبراکر راج سبھا کی طرف
ن راجہ براٹ - جدھشٹر بھیم سین سمیت بیٹھے ہوے تھے دوڑی اور سبھا کی شرن لی کیچک کھسیانا ہوکر
پدی کے پیچھے دوڑا ننگا سر پانون مین جوتا ندارد مُنھ پر پسینا آرہا ہوش حواس مین سے کوئی ساتھ نہین سبھا
پہونچنے تک اُس دُراچاری نے دروپدی کے سر کے بال پکڑ لیے اور سبھا مین پہونچکر دروپدی کے لات ماری
راچھس نے جو سورج نارائن کی آگیا سے دروپدی کے ساتھ تھا کیچک کو پرتھی سے اُٹھاکر دے مارا کہ بند بند
ا ڈھیلا ہوگیا یہ حال لات مارنے کا دیکھکر راجہ جدھشٹر اور بھیم سین کو بہت بُرا معلوم ہوا لیکن راجہ جدھشٹر
اور بُردباری سے کیچک کا بُرا حال دیکھکر چُپ ہو رہا مگر بھیم سین کیچک پر دانت پیسنے لگا اور اُٹھکر چاہتا
ہ کیچک کا کام تمام کرے جدھشٹر نے پانون کے انگوٹھے سے بھیم سین کو اشارہ کیا کہ جلدی مت کرو پرگھٹ
نے کا ابھی وقت نہین ہے اور پھر یہ کہا کہ ہے رسویہ برہمن تم ایندھن کاٹھ کے لیے کیا بچار رہے ہو
سے لے آؤ رسوئی کا سمان ہوگیا دیر مت کرو بھیم سین من ہی من مین کرودھ بس دانت پیسکر چُپ ہو رہا
پدی نے راجہ سے کہا کہ مہاراج کے سامنے اِس سوت پتر نے مجھ ابلا اناتھ کے لات ماری میرے بلوان پت
پاس مین بندھے ہوئے کچھ نہین کرسکتے ہین اُنکے پراکرم کے سامنے یہ سوت پتر ایسا ہے جیسے سنگھ کے آگے
سبھا مین سب کا نیاؤ ہوا کرتا ہے تمہارے سامنے میری یہ گت کیچک سوت پتر نے کی اور تمنے اُسکو نہین روکا
برتاؤ راجاؤن کا سا نہین ہے دروپدی کا بچن سُنکر راجہ براٹ نے کہا کہ مجھے تمہارے جھگڑے کا حال
نہین دوسرے استھان سے تم دونون جھگڑتے ہوئے آئے ہو جب تک مجھے معلوم نہ ہو کہ کون اپرادھی
ن کیا نیاؤ کرون اتنے مین سبھا سد بول اُٹھے کہ مہاراج یہ پت برتا سیرندھری سچی ہے راجہ کیچک اسکے
رت دھرم کا کھنڈن کرنا چاہتے ہین اجوگ ہے اجوگ ہے یہ کہکر سبھا کے بیٹھنے والے سیرندھری کی

استتت کرنے لگے۔ راجہ جدھشٹر کا کرودھ سے منہ لال ہو گیا تھا اُنھوں نے دھیرجتا کو دھارن کرکے کہا کہ
سیرندھری تم رانی کیکئی کے پاس جاؤ سبھا مین مت ٹھہرو تمھاری رکشا کرنے والے گندھرب ایسے کٹھن سمے مین
تمھاری رکشا پر تکش ہو کر نہین کر سکتے ہین پت برتا استریون کا دھرم سہاے کرتا ہے تم کچھ سوچ مت کرو ایسا
نہ ہو کہ تمھارے کرودھ سے راجدھانی مین رل چل پڑ جاوے تمھارے رکشک پانچون گندھرب دھرم پاس
مین بندھے ہوے ہین سمان آنے پر تیری سہاے کرینگے راجہ جدھشٹر کا بچن سنکر درو پدی روتی ہوئی رانی کے
پاس چلی گئی اور اُنکے سامنے بہت دیر تک روتی رہی رانی کا جی اُمنڈ آیا اور وہ پوچھنے لگین کہ تو اپنا برتانت
مجھے سنا تب درو پدی نے کہا کہ مین تمھاری بھیجی ہوئی سُرا کے کارن کیچک کے پاس گئی اُسنے مجھے بہت ستا
مین سبھا مین گئی راجا کے سنمکھ اُس نردئی نے مجھے مارا رانی نے کہا کہ جو تو کہے مین کیچک کو مار ڈالو
درو پدی نے کہا کہ میری رکشک گندھرب اُسکو جیتا نہین چھوڑینگے آپ کو بھائی پر دیا آجاوے گی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب درو پدی اور کیچک کا باد پانچوان ادھیاے

## چھٹا آدھیاے

### درو پدی کا بھیم سین کے آگے رونا اُسکا دھیرج دینا

بیشم پاین جی نے کہا کہ درو پدی من مین بہت دُکھی ہو کر رنواس مین اپنے استھان پر جا کر بیٹھ گئی ا
بھادی کو بچار کر دھیرج دھارن کرکے اشنان کئے اور بستر اپنے دھو کر اوڑھن لیے اور کیچک کے ڈنڈ کا بچ
کرتے ہوئے سری کرشن مہاراج کی سرن لی۔ دھیان کرتے سمے یہ معلوم ہوا کہ سواے بھیم سین اور کسی
میری سہاے اِس سمے نہین ہو سکے گی جب میرے اوپر بپت پڑی بھیم سین نے ہی سہاے کی۔ یہ سوچ کر را
سمے دبے پاؤن بھیم سین کے پاس گئی وہان بھیم سین اپنی سیج پر سوتے تھے درو پدی بیاکل ہو کر لیٹ گ
بھیم سین اُٹھ بیٹھے اور درو پدی کو پیار کرکے کہنے لگے کہ ہے پریہ تمھارا مکھ ایسا ملین اور شریر پیلا اور دُربل
ہو رہا ہے۔ درو پدی نے کہا کہ آپ سب کچھ جانتے پر انجانون کی سمان کیا پوچھتے ہو تمھارے اور راجہ جد
کے سامنے راجہ براٹ کی سبھا مین کیچک نے مجھے مارا وہ کل کلنکی میرے پیچھے پڑ گیا ہے اب میرے جی
دھکار ہے ہاے مجھ سی راج پتری کون دُکھیا ہو گی جدھشٹر کی رانی کو ایسے دُکھ کیون نہ پراپت ہون جس
نے اسنکھ دھن ہار کر اپنے آپ کو مجھ ابلا اور اپنے بھائیون سمیت جوے مین ہار دیا پراتکامی نے درجودھن
کے بل پر گھمنڈ کرکے مجھے داسی بنایا پھر جیدرتھ نے مجھ اکیلی کو ہر لیا اب کیچک سیناپتی نیچ جھاڑ کے میرے
پیچھے پڑا ہے اور بار بار مجھ سے کہتا ہے کہ میری رانی ہو کر رہو دیکھو یہ سب آپت تمھارے بڑے بھائی
کھیلنے سے ہمارے اور تمھارے سب بھائیون پر آئی آپ بارہ برس سے بن باس کے دُکھ اُٹھا رہا ہے
مین اِس برس مین جون پلٹ کر راجہ سے نوکر ہو گیا جس راجہ جدھشٹر کے پیچھے دس ہزار ہاتھی گھوڑی سو
کی مالا اد کی دھارن کئے ہوئے چلتے تھے وہ آپ اپنے جیو کا جوے سے اوپارجن کرتا ہے جب یہ
اندر پرست مین راج کرتا تھا ایک لکش رتھ پر اکرمی سوربیرون کے اسکے پیچھے پیچھے چلتے تھے اور اسکی

فان مین ایک لکش داسی سونے چاندی کے پاتر لیے اتیتھ پُرشون کو بھوجن کراتی پھرتی تھین ہزارون اسناتک سُورنا
ن کیا کرتا تھا اب وہی راجہ جُوا کھیلنے کے انرتھ مین پڑا ہوا ہے ہزارون سُوت ماگدھ جس راجہ کو پراتک کال
بکھان کر جگایا کرتے تھے اور ہزارون رشی منی جسکے ساتھ بھوجن کیا کرتے تھے وہ راجہ آپ بھوجن کے لیئے
ر پھرتا ہے جس راجہ کو اندرپرست دربار مین ساری پرتھی کے راجہ بھینٹ دیا کرتے تھے وہی راجہ جوئے
دولت کنک نام پاکر تش دیش کے راجہ کے ہان گپت باس کرتا ہے جب کوئی کنک نام سے تمھارے
ے بھائی کو پکارتا ہے میرے دل پر صدمہ ہوتا ہے جس سورما نے اتل بل پراکرمی جراسندھ سے راجا کو مار ڈالا
ب راجہ براٹ کا بلونامی رسویا کہلاتا ہے جس مہابا ہو ارجن نے اگن دیوتا کو اپنے گانڈیو دھنش سے ترپت کیا
ہو ہو کر راجہ کی پتریون کو ناچنا گانا سکھاتا ہے نکل۔ سہدیو سے منوہر گات پراکرمی جنھون نے پچھم اور دکھن
کے راجاؤنکو جیت لیا وہ تنت پال اور گرنتھک نام سے پکارے جاتے ہین مین اندر ہی اندر جلا کرتی ہون
اور ہاتھیون سے جدھ کرتے ہو رانیان اور لڑکیان تمھاری لڑائی دیکھ دیکھ کر پرسن ہوتی ہین اور مین شوک کے
مری جاتی ہون تو سارا رنواس یہ جاننے لگا ہے کہ سیرندھری کو بلو کی ماتا بہت ہے جیسی یہ سُندر ہے ویسا ہی
سجیلا جوان ہے اور یہ دونون ایک دن ہمارے یہان آئے ہین وہ سب گپت پریت ہونے کی شنکا کیا
ہین مجھے تو دن رات کے ان سوچ سنکوچون نے مارکر میرا سارا لہو پی لیا تھا پیلا رنگ پڑ گیا تھا اب آپت
پر یہ اور آپت پڑی کہ کُل کلنکی کیچک جین نہین لینے دیتا مین راجہ دُرپد کی پتری پانڈون کی پٹ رانی جسکے
ساگرانت تک کی رانیان ہاتھ جوڑے دیکھا کرتی تھین اب رانی سُودیشنا کی داسی بنکر اُبٹنا پیستی چندن
ہون دیکھو میرے ہاتھون مین ٹھیک پڑ گئی ہین سوائے آریا کنتی جی کے مین نے اپنے لیے بھی کبھی اُبٹنا
پیسا تھا اب پیستے ہوے ہاتھ دُکھ جاتے ہین یاد رکھو کیچک کو اگر تمنے نہ مارا تو مین زہر کھا لونگی اُسنے مجھے
ن مارا ہے یہ کہکر دروپدی رونے لگی بیشم پاین جی نے کہا کہ رانی دروپدی کے بچن سُنکر بھیم سین کے
بھر آئے اور بہت دُکھی ہو کر کہنے لگا کہ ہے پریہ میرے پراکرم اور بجر کو اور ارجن کے گانڈیو دھنش کو دھکار ہے
ے بھیتے جی تمھارا یہ حال ہو گیا کیا کرون جہان اتنے دن کلیش اُٹھائے مہینا ڈیڑھ مہینا اور باقی رہا ہر
ی کسیطرح ٹالو مین سمان آنے کا انتظار کر رہا ہون اور کیچک کا مارنا کیا بڑی بات ہے جدپی وہ بڑا پراکرمی
ت ہے اب تم کسی وقت کیچک سے یہ کہدو کہ جس محل مین ارجن راج کنیاؤنکو ناچنا گانا سکھاتا ہی
ت کو خالی پڑا رہتا ہے کلہ پہر رات گئے وہان آجاؤ مین آنکھ بچا کر چپکی وہان چلی آؤنگی پرنت کسی کو
ہو ایسا کہنے مین وہ مورکھ کامی پرسن ہو کر تیری بڑائی کرنے لگے گا اور پھر مین رات کو وہان استری روپ
سکے کام کو شانت کر دونگا۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے براٹ پرب دروپدی کا بھیم سین کے آگے رونا اُسکا دھیرج دینا چھٹھا ادھیاے

## ساتوان ادھیاے

ی کا بھیم سین کو سمجھانا کہ رانی اور کیچک دونون ایک ہو رہی ہین بھیم سین کے ہاتھ سے کیچک کا مارا جانا
بطرح بھیم سین رانی دروپدی کو سمجھاتے ہوے کہنے لگے کہ مجھے اچرج ہے کہ رانی سودیشنا کیچک کی

بڑی بہن نے اپنے بھائی کو ایسے کو کرم کرنے سے نہین روکا اور تمکو پھر کیچک کے پاس زبردستی بھیجا اُسکا
کارن ہے دروپدی نے کہا کہ جہانتک مین اپنی سمجھ دوڑاتی ہون یہ پرتیت ہوتا ہے کہ رانی کو اس بات
چنتا رہتی ہے کہ کہین راجہ براٹ میرے رُوپ کو دیکھ کر موہت نہ ہو جائین اسلیئے وہ ایسی ہی باتین
ہین سودیشنا کے اس ابھپرائے کو کیچک جانتا ہے اسلیئے وہ پرگھٹ اپنی بہن سے کہہ چکا ہے اور
چاہتا ہے مین نے یہ بھی کہا کہ پانچ گندھرب میری رکشا کرتے ہین وہ تجھکو مار ڈالین گے تو وہ کہتا ہے کہ
ہزار گندھرون کو اپنے بھج بل (بمعنے قوت بازو) سے ایک دم مین گرا سکتا ہون راجہ براٹ جب رنواس مین آتے ہین
مجھے سامنے نہین ہونے دیتی ہین اور مین بھی اُنسے دُور دُور رہتی ہون سامنے نہین جاتی ہون اسلیئے
اور جھمیلا نہ ہو جاوے بھیم سین نے کہا کہ پہلے جو بہت پتی برتا استری ہوئین اُنھون نے کیسے کیسے کلیش اُٹھائے
راجہ دیومت سین کی پتری ساوتری اپنے پت ستوان کے پیچھے جم لوک کے چلنے کو تیار ہو گئی تھی مہاراجہ
کی پتری سیتا جی نے چودہ برس سری رام چندر مہاراج کے ساتھ بن مین رہ کر راون سریکھے راچھس کے
کیسے کیسے کشٹ اُٹھائے تھوڑے دن کا کشٹ رہا ہے پھر تم مہارانی ہو کر رہو گی اور راجہ جدھشٹر چکرورتی
کرینگے اب تم شوک کو تیاگ کر اُس کامی کل کلنکی کیچک کو اپنے بچنون سے پرسن کرو پھر مین رات کے سمے
کام تمام کر دونگا بیشم پاین جی نے کہا کہ رانی دروپدی بھیم سین کے پاس سے اپنے استھان کو چلی گئی اور
دن سمان پاکر ایکانت مین اُسنے کیچک سے کہا کہ ہے مہا باہو تم کام بس ہو کر آگا پیچھا کچھ نہین دیکھتے ہو
استریون کے ساتھ جلدی کر کے کام نہین بگاڑنا چاہیئے دھیرے دھیرے ایسے کام گپت کیا کرتے ہین
نہین جانتے ہو کہ مین تمھارے جوبن اور سروپ پر اشکت ہون اور سمان بچار رہی ہون کہ ایکانت
اور تم اپنا جی خوش کرین تم بہت جلدی کرتے ہو آج رات کو ناچنے گانے والے محل مین جو رات کو خالی
رہتا ہے آجانا مین بھی کام سے نشچنت ہو کر تمھارے پاس آجاؤنگی پرنت کسیکو خبر نہ ہوے یہ بچن دروپدی
سنکر کیچک اپنے شریر مین پھولا نہین سمایا اُس مورکھ کو بسواس ہو گیا کہ یہ تو راضی ہے نشچے رات کو کام
کیچک نے کہا کہ ہے سوکھی تم دھن ہو دھن ہو تمنے مجھے اپنے امرت روپی بچنون سے جلا لیا تم بڑی چتر
تمھارا داس ہو کر رہونگا راجہ براٹ تو نام کو متش دیش کا راجہ ہے وہ کیول میرے بھج بل کے آسرے پر راج
راجہ متش دیش کا تو مین ہون اور تمکو پٹ رانی کر کے رکھونگا یہ داسی کرم تمھارے جوگ نہین ہے بہت
رات گئے اُسی استھان مین آؤنگا اور اپنے بھائیون سے بھی اس بات کو گپت رکھونگا نشچے مین نے جو
سمان نہین بچارا تمنے میرے پران رکھ لیئے یہ کہکر کیچک اپنے بھج ڈنڈ اور رُوپ کو دیکھتا بچارتا اور مونچھ
تاؤ دیتا ہوا انیت پرسن اپنے محل مین چلا گیا اور رات کے لیے بہت کچھ بھوجن سرا بستر ابھوشن تیار کر
وہ دن مشکل سے گھڑی گنتے گنتے ایک برس کی سمان گذارا شام سے اُسنے اپنے شریر کے چندن چویا آدی
لگا کر بہت مول کے بستر اور ابھوشن پہنے اور خوب سنگار کر کے مدھرا پان کیا اُدھر پدارتھ بھوجن کر کے ان
کے بھوجن اور مدھرا اور بستر ابھوشن وہان رکھوائے پھر اُس محل مین اکیلا پرویش کیا بیشم پاین جی
کہ ہے راجن بھیم سین راجہ براٹ کو رات کے سمے بھوجن کرا کے استری رُوپ بنا کیچک کے وہان جانے

کر پلنگ پر لیٹ گیا اور دیپک کو مندا کردیا جب کیچک بڑے بناؤ اور چناؤ سے محل مین پہونچا تو اُسنے
جانا کہ سیرندھری سیج پر چادر تانے سوتی ہے اُس مرت روپ کو اپنی پیاری جانکر بڑے چاؤ سے اُسکا ہاتھ پکڑ
چھاتی سے لگانے کی کارن کہا کہ ہے سُوکھی تم دھن ہو دھن ہو تنے اپنا بچن پورا کرکے مجھے اور بھی موہت
کرلیا لو دیکھو مین تمھارے لیے کتنے بھوشن رتن جڑت لایا ہون پہلے مُدھرا پان کرو اُٹھو بھیم سین نے ایکدفعہ ہی
اُٹھ کر جھینک کیچک کا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ ارے مورکھ وہ تیری بہن تیری پیاری نہین تیری موت ہے تو پرائی
استریونکو زبردستی دوش لگانا چاہتا ہے جیسا تونے اُسے دُکھ دیا ہے اُسکا بدلہ مین لونگا کیچک حیران ہوکر کہ مین
کیا سمجھتا تھا اور کون نکل پڑا بھوچکا سا رہ گیا بھیم سین نے ایسا دھکا دیا کہ کیچک چوتڑون کے بل گرا اور پھر
دونون ایک دوسرے سے لپٹ کر ملہ جدھ کرنے لگے دونون بڑے پراکرمی اور بلوان تھے دیر تک کشتی ہوتی رہی
آخر کو بھیم سین نے کیچک کو اُٹھا کر دے مارا اور چھاتی پر چڑھ کر ایسا رگڑا کہ اُسکا دم نکل گیا پھر اُسکی گردن اور ہاتھ
پانون اُسکے دھڑ کے اندر گھسیڑ دیے جس سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مانس کا ڈھیر اور لوتھڑا ہے گردن ہاتھ پانون
کچھ بھی نظر نہین آتے تھے پھر دروپدی کو چپکے سے لاکر کیچک کی لوتھ دکھلائی اور کہا جو تجھکو چاہیے تھا اُسکا یہ
حال ہوا ہے دروپدی اُسکو دیکھ کر پرسن چت چلی گئی اور بھیم سین رسوئی کے استھان مین جاکر سو رہا دروپدی نے
محل مین جاکر کہدیا کہ مین نے پہلے ہی کہدیا تھا کہ جو مجھے بُری درشٹی سے دیکھیگا ستاویگا اُسکو پانچ
گندھرب میرے رکشک مار ڈالینگے کیچک نے مجھے بہت دُکھی کیا تھا اور سبھا مین راجہ کے سامنے لات
ماری تھی میری رکشا کرنے والے گندھرب اُسکو مارکر چلے گئے لوگون نے کیچک کو مشعل کی روشنی سے جاکر
دیکھا تو اُنکو معلوم ہوا کہ یہ کام گندھربونکا ہے جو کوئی آدمی کیچک کو مارتا تو اُسکی گردن کٹی ہوئی یا بدن رگڑا
ہوا معلوم ہوتا یہ تو مانس کا ڈھیر ہو گیا ہے پھر غور سے دیکھا تو گردن اور ہاتھ پانون پیٹ سب کا ایک
لوتھڑا بنا ہوا معلوم ہوا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بیراٹ پرب کیچک کا بدھ ساتوان آدھیاے

## آٹھوان آدھیاے

### کیچک کا مارا جانا سُنکر اُسکے بھائیونکا دروپدی کو ارتھی کے ساتھ لیجانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے کہا کہ جب کیچک کا مارا جانا سارے رنواس مین پھیل گیا تو اُسکے سب
بھائی اکٹھے ہوکر مرتک شریر کو جو گول مول کچھوے کے سمان رکھا ہوا تھا دیکھ کر دہتڑ پیٹنے لگے اور پکار
پکار کر کہنے لگے کہ داسی سیرندھری کے کارن ہمارا پراکرمی بھائی کیچک مارا گیا ہے دروپدی کو ابھی
مار ڈالو جو ہمکو ٹھنڈک پڑے رانی کیکئی نے اُنکو سمجھایا کہ سیرندھری تو میرے پاس تھی اُسکا کیا اپرادھ ہی
اُسنے سب سے پہلے ہی دن کہدیا تھا اور کیچک کو بھی سمجھا دیا تھا کہ مجھکو میری رکشا کرنے والے گندھرب
مار ڈالینگے مگر تب اُسکی سمجھ مین نہین آیا پرنت اُس رووے بین کسی نے نہین سُنا پھر راجہ براٹ سے
اُسکے بھائیون نے یہ سب حال کہا اُنھون نے شوک اور سندیہ مین بغیر سوچے سمجھے کہدیا کہ اچھا سیرندھری

کو کیچک کے ساتھ جلادو کیچک کے بھائی بیٹھے رنواس ہین گھس گئے اور درو پدی کو پکڑ کر کیچک کی ارتھی
بٹھا کر باندھ دیا اور روتے ہوئے مسان بھوم کو چلے اُس سمے دروپدی کا بُرا حال تھا وہ رو کر سب سے کہ
جاتی تھی کہ میرا کیا اپرادھ ہے کیچک نے جیسا کیا اُسکا پھل پایا مجھے اُسکے ساتھ کیون جلاتے ہو اور اپنے
پانچون پتون کو یاد کرکے کہتی جاتی تھی کہ ایسے سمے مین بھی میری سدھ نہین لوگے تو پھر میری بھشتم پر رونے بیٹھ
سے کیا ہاتھ آویگا او رہے جے رشی اور جیت نجے جیت سین اور جید بل اِس کٹھن سمے مین میری پکار سُنو مجھ نراس
ابلا کو سوت پتر کیچک کے ساتھ داہ کرنے کو یہ سب لوگ لیے جاتے ہین میری رکشا کرو ہے راجن بھیم سین
دروپدی کی پکار سُنکر اپنے سین استھان سے اُٹھکر دیوار پھلانگ کر دوڑا اور ارتھی کے پاس جاکر کہنے لگا کہ ہے
سیرندھری تیری رکشا کرنے والے گندھرب آگئے ہین تو کسی کا بھے مت کر یہ دُشٹ آپ ہی مرتا بس مسان کو جاتے
ہین یہ کہکر نگر کی دیوار سے کود کر اُسنے اپنا بھیکھ گندھربون کا بنالیا اور نگر کے باہر سے ایک بڑا بھاری برکش
تار کی سمان بیس گز لمبا اُکھاڑ کر اُسکی چھوٹی چھوٹی ٹہنیان توڑ کر کندھے پر رکھ لیا اور مسان بھوم کی طرف
جہان کیچک کے بھائی اُسکی ارتھی لیے جاتے تھے چلا دُور سے اُن لوگون نے دیکھا کہ بڑا بلوان گندھرب
برکش کندھے پر لیے دوڑا آتا ہے اُنھون نے ڈر کے مارے دروپدی کو کیچک کی ارتھی سے جلدی جلدی
اُتار کر چھوڑ دیا اور جب تک وہ بھاگین گندھرب آن پہونچا اور ایک سو پانچ کیچک کے بھائی دوڑتے اور
چلاتے اور پکارتے ہوئے مار ڈالے اور ایسا چکر باندھا کہ کسیکو جیتا نہ بھاگنے دیا اور نگر باسی جو ارتھی کے
ارد گرد جاتے تھے وہ بھی مار کر زخمی اور گھایل کردیے جیسے ایک باز تیتر یا بٹوا کے غول مین آن کر چونچ اور
پنجون سے سیکڑون کو مار ڈالتا ہے یہی حال بھیم سین نے کیچک کے بھائیون اور ارتھی کے ساتھ آدمیون کا
کیا اور پھر دروپدی کے آنسو پونچھکر اُسکو ہردے سے لگا کر کہا کہ ہے کرشن راچھسون کے مارنے والے
اور سنت جنون کی رکشا کرنے والے جو تجھ نراپرادھی کو کلیش پہونچادین اُنکو مار کر تیری سہائے کرتے رہو
اِس طرح دروپدی کو چتا مین جلنے سے بھیم سین نے بچا کر کہا کہ اب تم جلدی سے اپنے استھان کو چلی جاؤ اب
تمہارے سارے شترو مارے گئے کسی کا بھے مت کرنا جیسی ہوگی مین سمجھ لونگا تم کچھ سوچ مت کرنا یہ سمجھا کر
دروپدی کو نگر کے اندر پہونچا کر وہ پراکرمی دُشٹون کا مارنے والا نربھے اپنے استھان کو چلا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب کیچک کے ایکسو پانچ بھائیونکا مارا جانا اور دروپدی کو بچانا آٹھوان ادھیائے

## نوان اُدھیائے

### کیچک اور اُسکے بھائیون کے مارے جانے سے راجہ براٹ کا سیرندھری سے کہنا کہ اور کہین چلی جاوے

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ نگر باسیون نے راجہ براٹ سے جاکر کہا کہ ہے پرتھی ناتھ سب
سوت ایک گندھرب کے ہاتھ سے مارے ہوئے نگر کے باہر پڑے ہین ایک کیچک تو پہلے مارا گیا اور ایکسو
پانچ اُسکے بھائی جو ارتھی لیے جاتے تھے باہر پڑے ہوئے ہین اُس سیرندھری کے پت گندھرب نے

...بڑا بلوان ہے ایک سو چھ پراکرمی سوت چھن مین مار ڈالے اب اس نگر کی رکشا گندھربون سے جب ہی
...سکے گی کہ سیرندھری یہان سے چلی جاوے اسکا سُروپ ایسا ہے کہ جو دیکھتا ہے کام بس ہو جاتا ہے
...انہ ہو سارے نگر کا ناش ہو جاوے راجہ نے کہا کہ تم اکٹھے ہو کر سب سوتون کا ایک سو گندھت چتا
...ن پر یت کرم کرا دو ۔ ہم نگر کی رکشا کرینگے نگر باسیونکو بدا کر کے راجہ نے رانی سودیشنا سے کہا کہ کسی
...ج اس سیرندھری کو گھر سے نکالو نہین تو سارا نگر ناش ہو جاوے گا تم اُس سے کہدو کہ جہان تمھاری اچھا
...وہان چلی جاؤ گندھربون کے ناش کرنے سے راجہ کو بڑی چنتا ہو رہی ہے راجا نے تمسے یہ بات آپ
...سلیئے نہین کہی کہ تم گندھربون سے رکشا کی ہوئی ہو استری استری کے ساتھ بولنے مین نردوش ہوتی ہے
...پدی جب بھیم سین کو چھوڑ کر رنواس کو چلی تو اُسنے چتا مین بیٹھنے سے ملین من ہو کر اپنے بسترون کو
...شریر کو دھویا اور وہان سے رنواس کو چلی نگر باسی اُسکو دیکھ کر بھاگنے لگے آگے چلکر رسوئی کا استھا
...ہان بھیم سین سنگھ کی سمان کھڑے ہوئے تھے دروپدی اُنکو دیکھ کر مند مند مسکراتی ہوئی بولی کہ مین
...گندھرب راج کو نمسکار کرتی ہون جسنے مجھے چھوڑایا پھر آگے ناچ گھر پر جا کر دیکھا کہ ارجن لیئے استری
...پ سے رنواس کی پتریونکو ناچنا گاتا سکھا رہے ہے وہ سب سیرندھری کو دیکھ کر باہر آن کھڑی ہوئین
...روپدی سے ہنسکر بولین کہ آج بڑا آنندھ ہے تمھارے پران نبچے برہنلانے پوچھا کہ ہے سیرندھری
...ونکیر سوت پترون سے پران بچا کر چلی آئین اور وہ سب کس پرکار مارے گئے دروپدی نے کہا کہ ہے
...لے تجھے سیرندھری سے کیا پریوجن تو کنیاؤن کے بیچ مین سُکھ پوربک رہتی ہے تو سیرندھری کے دکھ
...جانے اسلیئے ہنس ہنس کر ہاتھ نچاتی ہوئی باتین بناتی ہے یہ سُنکر برہنلانے کہا کہ اس تریچ جون
...نر برہنلا جو دکھ سہہ رہی ہے اُسکو تو کیا جانے سیرندھری اور کنیاؤن کے ساتھ جب رنواس مین
...اسیوقت رانی سودیشنا نے راجہ کی اگیا انوسار اُس سے کہا کہ ہے سیرندھری اب جہان تمھاری اچھا
...ان چلی جاؤ ہمارے راجہ کو گندھربونکا بڑا بھے ہے کہین تمھارے کارن سارا نگر نہ اُجڑ جاوے
...ھری نے کہا کہ ہے مہارانی تیرہ دن اور مجھے اپنے محل مین رہنے دو چودھوین دن گندھرب مجھے
...پ ہی لے جاوینگے اور تمھارے کارج بھی سدھ کر دینگے ۔

...ام کرت مہابھارت براٹ پرب کیچک کا بھائیون سمیت مارے جانے پر راجہ براٹ کا رانی سے کہنا کہ سیرندھری کو کہو کہ یہانسے چلی جاوے نوان ادھیائے

## دسوان ادھیائے

...ن کا واپس آنکر درجودھن سے کہنا کہ پانڈونکا کہین پتہ نہین لگا اور براٹ نگر کا حال
...کرنا کیچک کے مارے جانے کا حال سُنکر راجا سوسرمان و درجودھن کا براٹ نگر پر
چڑھائی کرنا

...م پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ کیچک بڑا بلوان سیناپتی تھا براٹ نگر مین گندھرب کی کرتی گھر گھر پھیل
...پھر وہان سے دیشون مین شہرت ہو گئی کہ کیچک سیناپتی گندھرب کے ہاتھ سے مع اپنے بھائیون کے

مارا گیا راجہ درجودھن نے اِس تیرھوین برس مین چارونطرف اپنے دوت بھیجکر پانڈون کا کھوج لگانا چاہا جب دو
راجہ براٹ کے نگر مین ہو سارا برتانت پوچھ اُلٹے چلے گئے اور سارا حال اُنھون نے راجہ درجودھن کی سبھا مین
برنن کیا اور یہ بھی کہا کہ پانڈون کے رتھ اور پروہت نوکر چاکر ہمکو ملے تھے ہم اُس تپہ سے دوارکا اور پانچال
دیش کو بھی گئے اور بن اور پربتون مین بھی بہت پھرے پرنت مہاراج پانڈون کا پتہ نہین چلا نہ معلوم کہان
غائب ہوگئے اتھوا جنگل پہاڑون کے سنگھ اُنکو بھکشن کر گئے کیچک کو اُسکے بھائیون سمیت گندھربون نے مارا
وہان بھی سارے نگر مین ہمنے پانڈون کا کھوج لگایا کچھ پتہ نہین لگا کرن نے کہا کہ میری جان مین پانڈو ایسے
استھانون مین ملینگے جہان تیرتھ ہو رشی مُنی سجن پُرشون کے آشرم ہون دھرم ہوتا ہو وہان اور تلاش
کراؤ دوساسن نے کہا کہ جو دوت ہمارے راج سے ماسک بتین (ماہواری تنخواہ) پاتے ہین اُنکو بھیجو
تیرتھ استھانون مین پتہ لگایا جاوے جیسے کرن کہتے ہین میری جان مین پانڈو ہمارے بھے سے سمندر
پار بھاگ گئے اتھوا بن مین سنگھ آدک مانس اہاری جیو اُنکو کھا گئے یہ بچن سُنکر درونا چارج جی ہنسے اور
کہنے لگے کہ واہ واہ پانڈونکو شیر کھا گئے پانڈو ایسے نہین ہین کہ اُنکو کوئی جیو کھا جاوے ہان وہ اَور
بھکشن کرنے والے ہین جدھشٹر سا دھرماتماست بادی دھیرج مان پر اُپکاری کوئی دوسرا نہین دکھائی دیتا
اور اُسکے بھائیون مین وہ ایکا ہے کہ جو ایک کہے گا وہی سب کرینگے اور ایک ایک بھائی ایسا پراکرمی
کہ سنسار مین دوسرا اُسکی سمان نہین ارجن سا مہاتما نیت دھرم کا دھارن کرنے والا کلیان روپ جسکے
دھنش دھاری پرتھی پر پیدا نہین ہوا اُسکو بغیر کھا جاوے گا یا بھیم سین سا جودھا جو ہاتھیون کی سرنی اُٹھا
کو اپنی گدا سے مار کر چورن کر دیوے اُسکو شیر یا بھیڑیا کھا جاوے (ہرگز نہین) ہے درجودھن جب تک
تیرھوان سال تبیت نہ ہووے تم اپنا کچھ بچار کرلو نہین تو وہ پانڈو شور بیر اپنا راج لیے بغیر نہین مانینگے
درجودھن نے کہا کہ مہاراج کئی مہینے سے مجھکو اسکا سوچ رات دن رہتا ہے جو کچھ اُپاے آپ بتادین
کرون آچاری نے کہا کہ جہانتک ہوسکے اُنکا پتہ لگاؤ یہ بچن سُنکر کورون مین برِدھ راجہ بھیشم پتامہ جی سن
کے یہ کہنے لگے کہ جو بچن آچاری جی نے کہا بہت ہی ٹھیک ہے مین نے کئی زمانہ دیکھا ہے جدھشٹر سا
ست بادی دھرم کا دھارن کرنے والا تیجسوری پرتاپی دیکھنے مین نہین آیا ایسے ہی اُسکے بھائی ہین سب
مین پریت کرنے والے سری کرشن مہاراج کے آگیا کاری سچے پر اُپکار کرنے والے استر شستر ون کے جاننے
سور بیرون مین مہا سور بیر بڑے پراکرمی ہین جو کوئی شستر وسا دھارن بھی ہو اُسکو بھی کم نہین سمجھنا چاہئے
اُنکا اُدے ہونے والا کال آگیا ہے ابھی سے سوچ لینا جوگ ہے کہ سندھی ارتھات ملاپ چاہتے ہو اگر
اُٹھانا ہماری سمجھ مین تو اُنسے ملاپ کرنا ہی جوگ ہے کہ اُنھون نے بہت کشٹ اُٹھایا ہے آخر تمھارے
ہین اور جو ملنے ہٹ ہے تو اپنی سینا اور کوش کو سنبھالو پھر درونا چارج جی نے کہا کہ ہے درجودھن جو
پت مہاراج بھیشم جی نے تمھین اُپدیش کیا اسکو کان دیکر سننا میری مت انوسار بھی پانڈون سے پریت
رکھنے مین تمھارے لیئے اچھا ہے جو کداپی دونون طرف سے شستر اُٹھا لیا گیا تو بڑا بھاری سنگرام ہوگا
پھر سب اُسی کی ہوگی جو دھرم پر آرُوڑھ ہوگا کوئی کسی کا بھاگ اُدھرم سے لیکر پھل نہین پاتا ہے ؛

...رہی تھین کہ ترگرت دیش کا ات رتھی راجہ سوسرمان جلدی کرکے بولا کہ ہے پربھو پورب کال مین متش اور
...مالو دیش کے راجاؤن سے ہمکو بہت دکھ اٹھانے پڑے کہ کیچک راجہ براٹ کا سیناپتی بہت پراکرمی اور دشٹ
...تھا اسنے ایک دفعہ مجھے پکڑ لیا تھا اور پھر کرن اور درجودھن کی طرف دیکھ کر سوسرمان نے کہا کہ اب کیچک تو
...اپنے دشٹ بھاؤنا سے گندھربون کے ہاتھ سے مارا گیا جو دور دور تک بڑا پراکرمی بدت تھا جو آپ کی اچھا
...ہو تو اب میری صلاح ہے کہ آپ اور مین اپنی اپنی سینا لیکر براٹ نگر کو چلین اور دونون ملکر اسکا گئوشالہ جو
...تھی کے سب راجاؤن سے وشیش ہے اور رتن آدک جو اسکے پاس بہت ہین لے آوین اور اسکی راجدھانی کے
...بھاگ کرکے بانٹ لیوین کرن نے کہا کہ میری سمجھ مین تو راجہ سوسرمان نے جو کہا ویسا ہی کرنا چاہیئے اور بھیشم جی
...اور درونا چارج جی سے صلاح اور اگیا لیکر جلدی جاترا کرنی چاہیئے وہن اور سینا ہین نربل پانڈون سے
...اور اب کیا کلج ہے مین جانتا ہون کہ وہ نشٹ ہو گئے اتھوا جم لوک کو چلے گئے یا ڈوب گئے اب ہمکو راج
...بھانے اور اپنے شترون کو ناش کرنے کی صلاح کرنی چاہیئے ایک طرف سوسرمان اپنی سینا لیکر جاوین
...اور دوسری طرف سے ہم جاوین پھر دیکھ لینگے کہ راجہ براٹ کیسے سورما ہین بیشم پاین جی نے کہا کہ اس طرح
...درجودھن سے صلاح کرکے سوسرمان کرشن پکش کی ستمی کو اور اسکے دوسرے دن کورو لوگ متش دیش کو
...گئے اور ان دونون نے راجہ براٹ کی لاکھون گئو گھیر لین۔

...سری رام کرت مہابھارت براٹ پرب کیچک کے بدھ کی خبر سنکر راجہ سوسرمان اور کرن درجودھن کا اپنی اپنی سینا لیکر براٹ نگر کو جانا اور گئوون
...گھیر لینا دسوان ادھیاے

## گیارھوان ادھیاے

### ...راجہ براٹ کا پانڈون سمیت جدھ کو جانا اور خود گرفتار ہو جانا بھیم سین کا چھڑوانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ کیچک کے مارے جانے پر راجہ براٹ کو نشچے ہو گیا کہ
...سور بیر بلوا ورجیدبل آدک ہمارے یہان ایسے جودھا ہین جو کیچک سے کئی گنے وشیش پراکرمی ہین جو کدا پی
...کوئی راجہ ہمپر چڑھ آویگا تو یہ ہماری ایک دن سہاے کرینگے راجہ راج سبھا مین بیٹھے ہوے تھے کہ گوپ
...لوگ دہائی دیتے ہوے آئے اور رتھ سے کود راجہ کو پرنام کرکے کہنے لگے کہ مہاراج ترگرت دیش کا راجہ
...سوسرمان اور کورو لوگ دونون طرفون سے اکٹھے ہو کر آئے اور ہم سب گوپون کو بھائی بندھون سمیت پراجی
...کرکے ایک لاکھ سے وشیش آپ کی گائین گھیر لین اور اب اپنے نگر کو لیئے جاتے ہین راجہ براٹ نے کہا
...کیچک کے مارے جانے سے کورو اور ترگرت دیشی ہمارے اوپر چڑھ آئے کیچک کے سامنے ان کو
...اس طرف دیکھنے کی سامرتھ نہین تھی اب ہمارا رتھ اونچی سنہری دھجا والا جلدی تیار کرو اور راجکمارون
...اور سیناپتی کو بلا کر راجہ نے کہا کہ جلدی سینا کو تیار کرکے ہمارے ساتھ سنگرام کرنے چلو راجہ کا چھوٹا بھائی
...ستانیک اور مدراکش بھی کوچ کنڈل دھارن کرکے آگئے اور بہت سے باہن استر شسترون کے لاد کر
...جدھ کرنے کو چلے اسوقت ستانیک سے راجہ نے کہا کہ کنک جی اور بلو تنت پال گرنتھک بھی ہمارے ساتھ

چلیں یہ بڑے سور بیر معلوم ہوتے ہین اُنکے لیئے اچھے اچھے رتھ کوچ کنڈل لاؤ راجا کی آگیا انوسار پانڈ
بھی استر شستر دھارن کرکے راجہ کے ساتھ رتھون مین سوار ہوکر چلے بھیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہ
تیرھوان برس جو گپت رہنے کا تھا وہ پورا ہو گیا تھا پانڈون نے آپس مین صلاح کی کہ ایسے سمے مین جب ر
براٹ کو شترون نے گھیر لیا ہے ہمکو اُچت نہین ہے کہ ایک برس اُنکے گھر آرام سے رہکر جدھ سے مُنھ موڑ بر
اسکے سواے اب اپنے پراکرم پرگھٹ کرنے کا سمان آگیا ہے ہماری پرتگیا بھی پوری ہوگئی ہے سواے ارج
کے چارون بھائی اچھے اچھے کوچ کنڈل زرہ بکتر دھارن کرکے راجہ کے ساتھ چلے اور گوپون کے سا
راجہ براٹ نے جلدی سے گوشالا پر پہونچکر سوسرمان سے جو گئون کو گھیر کر لیئے جاتا تھا جدھ آرنبھ کر دیا ہا
سوار سے ہاتھی سوار اور گھوڑون والے سوار سے گھوڑونکا سوار اور رتھ سوارون سے رتھ سوار اور پیادہ سے
پیادہ سنمکھ ہوکر جدھ کرنے لگے بھیشم پائن جی نے کہا کہ جس سمے سنگرام ہونے لگا تو ایسی گرد سینا کے پانون سے
اوڑی کہ سورج مندا دکھائی دینے لگا اور سینا کے لوگ آپس مین جدھ کرکے بے ہوش ہو گرنے اور سنگرام کرنے مین
ارودھ ہوئے دونون دل کرودھ کرکے ایسے لڑے کہ رودھر کی ندی بہنے لگی اور مرتک شریرون کے ڈھیر
لگ گئے مہارتھی ستانیک اور مدراکش نے شترون کی سینا کو مار کر بیاکل کر دیا تب راجہ سوسرمان آپ جدھ
کرنے کو بڑھا ادھر سے راجہ براٹ اُسکے سنمکھ جدھ کرنے لگا پرسپران دونون مہارتھیون کا گھور جدھ ہوا یہا
کہ پرات کال سے سندھیا ہوگئی دونون دل پرسپر کرودھ سے لڑتے اور مارتے رہے آخر سوسرمان نے بر
کی سینا کو مار کر بھگا دیا اور اپنے رتھ سے کود کر راجہ براٹ کے سارتھی کو مار کر راجہ کو پکڑ لیا اور اپنے رتھ پر بٹھا کر
جے کا سنکھ بجایا اور بڑی خوشی سے اپنی سینا کو اکٹھا کرکے راجہ براٹ کو پکڑ کر چلدیا پانڈون نے جدھ کرتے ہوے
خبر پائی کہ راجہ براٹ کو سوسرمان نے پکڑ لیا اور سینا کے پانون اکھڑ گئے راجہ جدھشٹر نے بھیم سین اور نکل سہد
کو بلا کر کہا کہ ہمارے ہوتے راجہ براٹ کو سوسرمان نے پکڑ لیا اور اُسکو لیے جاتا ہے بھیم سین تم آگے بڑھ کر
راجہ کو چھوڑاؤ مین سینا کو اکٹھا کرکے لاتا ہون نکل سہدیو کو اپنی سہاے کے لیے لیجاؤ اور جلدی کرو بھیم سین
پرسن چت اپنے بھائیون سمیت سنکھ بجاتا ہوا راجہ سوسرمان کے پاس پہونچا اور پکار کر کہا کہ کیا سنگرام مین پیٹھ
دکھا کر بھاگا جاتا ہے ٹھہر جا یہ کہکر شستر پہار کرنے لگا راجہ سوسرمان نے دیکھا کہ ایک سور بیر بہت سی سینا لیے
سنگرام کرنے آتا ہے ٹھہر گیا اور اپنی سینا سے کہا کہ لوٹ کر سنگرام کرو پھر دونون دل بادلون کی طرح استھیر
سنگرام کرنے لگے راجہ براٹ نے بلو کو دیکھ پرسن ہوکر کہا کہ ہان اچھے سمے پر آن پہونچے ہو مجھے کسی طرح چھوڑا
بھیم سین نکل اور سہدیو نے راجہ براٹ کے چھوڑانے کے لیے بڑا بھاری سنگرام کیا اور پھر بھیم سین رتھ سے کود کر
ایک بڑا برکش اُکھاڑ کر راجہ سوسرمان کو مارنے کے لیے دوڑا جدھشٹر نے پہونچکر کہا کہ بھائی ایسا اَمانکھ کرم مت کر
سوسرمان تمکو پہچان لے گا اسلیے تم دھنش بان اور اپنی گدا سے جدھ کرو بھیم سین برکش کو پھینک گدا لے
راجہ سوسرمان کے سنمکھ ہوا اور تھوڑی دیر مین ہزارون ہاتھی سوار اور گھوڑے کے سوارونکو بدھنس کر
راجہ سوسرمان کو گھیر لیا اور رتھ سے کود کر راجہ براٹ کو اپنے رتھ پر سوار کرا کے سوسرمان کے گلے مین پاس ڈال
پکڑ لایا نکل اور سہدیو نے سوسرمان کی سینا کو مار کر بھگا دیا بھیم سین نے سوسرمان سے کہا کہ ابھی بہتے پر گوشا

